رجسٹریشن نمبر: ۳۳۴۴۴/۷۷

شمارہ: چوالیسواں

قیمت: ۱۵ روپے

قیمت فی شمارہ : ۱۵ روپے

سالانہ : ۶۰ روپے (ہند)

: ۱۲ ڈالر (ایشیا)

: ۲۴ ڈالر (دیگر ممالک)




# فہرست





۱۹۸۷ء

## جرنل کے خریداروں سے

سال کا آغاز طاق سے مناسب معلوم ہوتا ہے

اس لیے نمبر ۴۴ جو جنوری ۱۹۸۸ء کا پہلا پرچہ ہونا تھا

دسمبر ۸۷ء ہی میں شائع کر کے ہم آپ سے اپنی گنتی کو مناسب

تر اعداد پر لانے کی اجازت چاہتے ہیں۔ ۱۹۸۸ء سے

قیمتوں میں اضافے کی بنا پر جرنل کا زرِ سالانہ ساٹھ رُپے کے

بجائے ستّر رُپے ہوگا اور جرنل کو آفسٹ پر شائع کر کے

پیش کیا جائے گا۔ لہٰذا ۱۹۸۸ء کا جنوری۔ مارچ کا جرنل نمبر ۴۵ ہوگا۔

# مرزا عبدالقادر بیدل

پروفیسر شاہ عطاءالرحمٰن عطا کاکوی

مترجم

مرزا بیدل کہ رہنمائی سخن است    پیغمبر و غوث و پیشوای سخن است
یکتاست در آفریدنِ طرزِ کلام    باللہ کہ پئے سخن خدای سخن است

یہ اس شخص کی رباعی ہے جس کو بیدل سے والہانہ تعلق تھا۔ جس نے اپنی عمر کا بیشتر حصہ بیدل کی صحبت میں گزارا۔ خود اس کا قول ہے کہ اس نے بیدل سے ایک ہزار سے زیادہ بار ملاقات کی ہے۔ بیدل کی زندگی کے شب روز کا وہ محرم ہے۔ اس نے بیدل کو پورے طور پر پرکھا۔ خود ان سے معلومات حاصل کیں۔ اس لئے اس کا بیان ایک معتبر راوی کی حیثیت رکھتا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ:

"بیدل قوم مغول کے قبیلہ ارلاس سے تعلق رکھتے تھے۔ تورانی الاصل اکبرآبادی الوطن۔ طاہر نصرآبادی کا قول کہ وہ لاہوری تھے ساقط الاعتبار ہے۔

خوشگو نے یہ بات واضح نہیں کی کہ بیدل کے اجداد ہندوستان کب آئے اور کہاں قیام پذیر ہوئے۔ میرا خیال یہ ہے کہ سلجوقیوں کے مختلف قبیلوں کی خانہ جنگیوں کے دوران بیدل کے اجداد ہندوستان آکر اکبرآباد (آگرہ) میں متوطن ہوئے۔ کیونکہ اس زمانے میں ہند کا دارالسلطنت اکبرآباد ہی تھا اور یہیں فراغت کے مواقع تھے۔

بیدل کے اوپر کے بزرگوں کا نہ نام معلوم ہے نہ نشان۔ ان کے والد مرزا عبدالخالق پہلے کہیں ملازمت میں منسلک ہو گئے مگر آخیر عمر میں وہ ترک لباس کر کے صوفی [illegible] بن گئے۔ اور حضرت شاہ کمال قدس سرہ ساکن رانی ساگر کے معتقد ہو کر سلسلہ قادریہ میں شرف بیعت سے سرفراز ہوئے۔

بیدل کے مقام پیدائش کا فیصلہ عرصہ تک متنازع [illegible] دور اور ما بعد کے قریب قریب کل تذکروں میں ان کی پیدائش عظیم آباد کی بتائی گئی ہے اور [illegible] بیدل کے نام کے ساتھ عظیم آبادی ایک جزو لاینفک بن گیا۔ اور آج تک وہ اسی نام سے یاد کئے جاتے ہیں [illegible] صحیح نہیں ہے۔

میرے استاد محترم شاد عظیم آبادی جو بیدل سے تقریباً [illegible] سو سال بعد پیدا ہوئے وہ بغیر

کسی اسناد کے بیدل کو پٹنہ کے محلہ پٹنی دیوی کا باشندہ قرار دیتے ہیں۔ استاد محترم بڑے سخنور ہونے کے ساتھ بڑے سخن ساز بھی تھے۔ انھوں نے تو یہاں تک لکھ دیا ہے کہ جب وہ پٹنہ کو خیر باد کہہ رہے تھے تو ایک ان کی جانی پہچانی سبزی فروش نے ایک دوہا بھی برجستہ کہہ کر سنایا:

سر اوپر کوئی نہیں تب دشمن آین کیس      پٹنہ نگری چھاڑ دیں اب بیدل چلے بدیس

اور پھر بیدل نے اس کا جواب بھی دیا۔

اس روایت کو معتبر سمجھ کر نہ جانے بہار کے کتنے اہل قلم اپنے مقالوں میں نقل کرکے ادبی اور تاریخی مجرم بنے ہیں۔

بیدل نے پٹنہ (۱۰۷۴ھ) میں چھوڑا۔ اس وقت ان کی عمر ۲۰ سال کی تھی 'رہبر خدا بس' (۱۰۷۴ھ) تاریخ ہے۔ خوشگو لکھتا ہے کہ مرزا بیدل کا ابتدائی تخلص رمزی تھا اور وہ شاہ کمال سے استفادۂ شعری کرتے تھے۔ اور ایک مدت تک اسی تخلص سے شاعری کرتے تھے۔ ایک عرصے کے بعد جب وہ گلستاں کا مطالعہ کر رہے تھے تو ان کی نظر اس مصرعہ پر پڑی ؎ بیدل از بی نشاں چہ گوید باز

تو انھوں نے بیدل تخلص اختیار کیا۔ یہ پٹنہ سے چلے جانے کے بہت بعد کا واقعہ ہے۔ اب اس کبڑون کا وہ دوہا کیسے قابل قبول ہوگا۔

بیدل کی پیدائش کا مسئلہ اب یوں طے پا گیا کہ ان کی ولادت سرحد بہار و بنگال کے ایک مقام راج محل میں واقع ہوئی۔ اکبر کا فوجی مستقر ہونے کے باعث جس کا نام اکبر نگر رکھا گیا تھا۔

خوشگو کی مانند بیدل کا ایک اور ہم جلیس و ہمراز تھا جس کا نام وارد ہے اس نے ایک تذکرہ مرآۃ واردات لکھا ہے۔ اس کا اقتباس لچھمی نرائن شفیق نے اپنے تذکرہ شام غریباں میں درج کیا ہے۔ اس میں یہ بات صاف طور سے لکھی ہے کہ بیدل کا مقام پیدائش راج محل عرف اکبر نگر (صوبہ بنگالہ) ہے۔ (یہ الگ بات ہے اور دلچسپ بھی کہ مرآۃ واردات کا اصل مخطوطہ جو بیدار صاحب نے دیکھا اس میں یہ عبارت بیدار صاحب کے بقول کہیں نہیں ملتی ہے)

## بیدل کے ابتدائی حالات

بیدل کے والد کا نام عبدالخالق تھا جو شاہزادہ شجاع صوبہ دار بنگال کی فوج میں ملازم تھے۔ ابتدا ہی سے فقر و سلوک کی طرف مائل تھے۔ ترک ملازمت کے ساتھ ترک لباس بھی کیا اور شاہ کمال کے مرید ہوگئے

بیدل ان کی پیری میں پیدا ہوئے۔ ابھی چار ہی سال کے تھے کہ باپ کا سایہ سر سے جاتا رہا:

خورشید خرامید و فروغے ز نظر ماند    دریا بہ کنار دگر افتاد و گہر ماند

ماں کی آغوش میں قرآن پڑھنا شروع کیا۔ ناظرہ ختم کیا تھا کہ والدہ بھی اس جہان سے رخصت ہو گئیں اور بیدلؔ ماں باپ دونوں کی شفقت سے محروم ہو گئے۔

بیدلؔ کی پیدائش ۱۰۵۴ھ میں ہوئی۔ شاہجہاں کا زمانہ تھا۔ لفظ "انتخاب" سے تاریخ پیدائش برآمد ہوتی ہے اور یہ اشارہ غیبی تھا کہ بیدلؔ کو انتخاب روزگار ہونا تھا۔

بیدلؔ اب اپنے حقیقی چچا مرزا قلندر کی تربیت میں رہے۔ وہ بڑے شہ زور اور شجاع تھے شہزادہ شجاع کی فوج میں ملازم تھے۔ جو خود تو ان پڑھ تھے مگر بھتیجے کی تعلیم کا ان کو بہت خیال تھا۔ ان کو مدرسہ میں داخل کر دیا۔

ماحول کا اثر ہوتا ہے۔ مرزا قلندر کی زندگی کا پرتو بیدلؔ کی شخصیت کی تعمیر میں اثر انداز ہوا۔

مرزا قلندر بڑے قوی ہیکل بسیار خوراک اور ریاضت کے شائق تھے۔ ان سے دو کرامتیں بھی ظاہر ہوئی تھیں۔ ایک عقرب کی بے بسی دوسرے قفل کشائی۔ ایک کا سبب ازلی تھا دوسرے کا سبب وردِ "یا فتاح"۔ قوت ایسی کہ گھوڑے کے ایال پکڑ کر معلق اٹھا لیتے تھے۔ پانچ سیر گرم گھی اٹھا کر پی جاتے تھے۔ دس آدمی کا کھانا اکیلے نوش جان فرماتے تھے۔ مگر اکثر ایسا بھی ہوتا کہ ہفتوں فاقہ بھی کرتے۔ یہ بھی شاہ کمال کے مرید تھے اور جب رانی ساگر جاتے تو بیدلؔ کو بھی ساتھ لے جاتے۔ بیدلؔ بھی اسی رنگ میں رنگ گئے۔

بیدلؔ کو چچا نے مدرسہ میں تعلیم کے لئے داخل کیا۔ وہاں د[illegible] کافیہ تک پڑھ چکے تھے اور شرح ملا شروع کر چکے تھے۔ اس وقت ان کی عمر دسویں سال میں تھی۔ شاعری کا شوق وہیں پیدا ہوا۔ اور ایک رباعی اپنے ہم مکتب کی تعریف میں لکھی۔ لوگوں کو بڑا تعجب تھا کہ [illegible]ادر رباعی بڑا مشکل فن ہے۔

ایک بار مرزا قلندر مدرسہ گئے۔ بیدلؔ بھی وہیں تھے۔ دیکھا [illegible] دو طالب علم آپس میں مباحثہ کر رہے ہیں۔ مباحثہ مجادلہ بن گیا اور قریب تھا کہ مقاتلہ بن جائے۔ [illegible]نگ دیکھا تو چچا نے بھتیجے کا کان پکڑا اور مدرسہ سے واپس لے آئے کہ:

گر ہمیں مکتب است ہمیں ملاؔ    کار طفلاں تمام خو[illegible] شد

مرزا قلندر کو اپنے بھتیجے کی تعلیم کی بڑی فکر تھی۔ انھوں نے ان کو تاکید [illegible] اساتذہ کے کلام اور صوفیائے کرام

کی تصانیف کا برابر مطالعہ کیا کرو۔ اور حقیقت یہ ہے کہ بیدل نے جو کچھ سیکھا وہ یا تو کتب کے مطالعہ سے یا پھر باکمالوں اور مجذوبوں کی صحبت سے:

یہ فیضان نظر تھا یا کہ مکتب کی کرامت تھی سکھائے کس نے اسماعیل کو آداب فرزندی

غرض کہ بیدل ہیں اور عرفا و باکمال صوفیائے کرام کی صحبت ، شاہ کمال کی صحبت سے ابتدا ہی میں فیضیاب ہوئے انہی سے شعر و شاعری میں اصلاح لی۔ رمزی تخلص پایا اور انہی سے ورود وظائف تعویذ اور نقوش کے بھی اسرار سیکھے اور اسی پر عامل رہے۔

بیدل کی رسمی تعلیم گویا نہ ہونے کے برابر ہے۔ مدرسہ کی ابتدائی تعلیم کے بعد اپنے چچا میرزا قلندر کے حکم سے حکما و شعرائے سلف کے رشحات قلم کا مطالعہ کرتے رہے۔ پھر شاہ کمال کی صحبت سے فیض یاب ہوئے یہ حضرت بیدل کے باپ اور چچا کے پیر و مرشد تھے۔ انہی کی صحبت میں بیدل نے شاعری کے ابتدائی منازل طے کئے اور رمزی تخلص رکھا۔ شاہ صاحب موصوف صاحب کمال صوفی اور صاحب کشف و کرامات تھے۔ ایک اور صوفی بزرگ جو اہل سلوک میں سے تھے اور اڑیسہ میں رہتے تھے جن کا نام تھا شاہ قاسم ہوا اللہ۔ یہ بھی ایک برگزیدہ سالک فقیر تھے۔ بیدل اپنے ماموں مرزا ظریف کے ساتھ کٹک میں ان سے ملے۔ ان دونوں سالک بزرگوں کے علاوہ چند مجذوب فقرا سے بھی بیدل مختلف وقتوں میں دو چار ہوئے اور ان کی صحبتوں سے بہت متاثر ہوئے۔ فقیروں سے ملاقات کا شوق بیدل کو ابتدا ہی سے تھا۔ خود بھی ان کا ہی ذوق تھا۔ خرق عادات اور کشف و کرامات کے افسانے چہار عنصر میں بکھرے پڑے ہیں۔ خود بیدل نے بھی ان مجانین کے خرق عادات کے ساتھ ساتھ اپنے کشف و کرامات کے واقعات بھی قلم بند کئے ہیں۔ آج کے اہل علم ان کو مشکل ہی سے باور کر سکیں گے۔ جو لوگ ان کو نہیں مانتے ان کے لئے کہا گیا ہے۔ شعر ذوق ایں بادہ نہ دانی بہ خدا تا نہ چشی

تصوف کی راہیں الگ ہیں اور ان کا تعلق کرنے سے ہے کہنے سے نہیں۔ سالکوں کے علاوہ جن مجذوبوں سے بیدل نے اپنی شیفتگی کا اظہار کیا ہے ان کے نام یہ ہیں:

(۱) شاہ ملوک (دراتی ساگر) (۲) شاہ فاضل۔ (۳) شاہ یکہ آزاد (۴) شاہ کابلی۔

یہ بھی ایک طرفہ تماشا ہے کہ جتنے اہل اللہ کا بیدل نے بیان کیا ہے ان کا کسی اور کتاب میں ذکر نہیں ملتا ہے۔

## تصانیف نظم و نثر

بیدل کی تصانیف نثر و نظم کا اجمالی خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔ ہر تصنیف کے بارے میں اگر تنقیدی جائزہ لیا جائے تو دفتر درکار ہے۔ پہلے نثری تصانیف کو لیجئے :۔

ا۔ چہار عنصر :۔ یہ بیدل کی سوانح عمری تو نہیں پھر بھی ان کی آپ بیتی کا دلکش اور معتبر مرقع ہے۔ یہ چار حصوں میں ہے اور یہ بیس سال کے عرصہ میں لکھی گئی۔ تکمیل ۱۱۱۶ھ میں ہوئی۔

۲۔ رقعات بیدل :۔ ۲۷۳ رقعات کا مجموعہ ہے جو بیدل نے اپنے احباب و اعزہ اپنے کرم فرماؤں اور حلقہ بگوشوں کو لکھے۔ یہ نثر کا بہترین نمونہ ہے مگر اسلوب نگارش میں "بیدلیت" ہے۔

۳۔ نکات بیدل :۔ یہ بیدل کے تاثرات، تجربات، مشاہدات اور وجدان کا لب لباب اور نچوڑ ہے۔ جملے مختصر مگر بڑے معنی خیز۔ پھر ان کا تشریح اشعار ہیں۔ بیدل کی یہ بڑی بے نظیر کتاب ہے اس کا انگریزی ترجمہ جانسن پاشا نے ترجمہ گلشن راز و رباعیات خیام کے ساتھ ساتھ ڈبلن سے ۱۹۰۸ء میں شائع کیا۔

نظم میں حسب ذیل تخلیقات ہیں :۔

ا۔ مجموعہ غزلیات :۔ اشعار کی تعداد پچاس ہزار کے قریب

۲۔ رباعیات :۔ دو ہزار

۳۔ قصائد و مخمسات :۔ ترکیب بند اور ترجیع بند۔ متعدد

۴۔ مثنوی محیط اعظم :۔ بر وزن شاہنامہ۔ جو بیس سال کی عمر میں تمام ہوئی۔ اشعار چھ ہزار

۵۔ طلسم حیرت :۔ ایک تخیلی مثنوی، حقایق و معارف سے لبریز۔ جامی کی یوسف زلیخا کی طرح

۶۔ طور معرفت :۔ مناظر قدرت کی عکاسی۔ تین ہزار اشعار۔ چند دنوں میں لکھی گئی۔

۷۔ عرفان :۔ اس میں گیارہ ہزار اشعار ہیں۔

۸۔ مثنوی تنبیہ المومنین :۔ ایک ہزار اشعار۔

(کل تعداد ابیات ایک لاکھ سے زیادہ

## ملازمت اور ترک ملازمت

**ایک غلط فہمی کا ازالہ:** جناب شاد سخن گو تو تھے ہی مگر سخن ساز بھی تھے۔ انھوں نے بیدل کو پٹنہ کا باشندہ اور پٹنہ دیوی خانہ میں قیام بتایا ہے۔ ان کے پوتے نقی احمد ارشاد نے بغیر کسی سند کے ان کو مدرسہ سیف خاں کا متعلم قرار دیا ہے۔ یہ بے بنیاد بات ہے۔

اب بیدل جوان ہو چکے ہیں۔ اسباب معاش کی فکر ہوئی۔ اعظم شاہ کے دربار سے متوسل ہوئے ترکی اور فارسی زبان پر قدرت تھی اپنی قابلیت کی بنا پنج ہزاری کے منصب پر فائز ہوئے اور داروغہ لنگر خانہ مقرر ہوئے۔ بڑی تمکنت سے بسر ہوتی تھی اور تقریباً ۲۰ سال تک ملازمت میں رہے، مگر دماغ میں استغنا اور قناعت کا جذبہ تھا۔ فقیروں کی صحبت میں دنیوی بندگی سے دل برگشتہ ہوتا جا رہا تھا۔ ایک ایسا امر ناگوار واقع ہوا جس سے وہ ترک ملازمت پر مجبور ہوئے۔

اب یہ متھرا پہنچتے ہیں اور وہاں شاہ محمد شفیع وارد سے ارتباط کی بنا پر ان ہی کے یہاں قیام کرتے ہیں (تفصیل شام غریباں میں) اعظم شاہ نے بکمال محبت دوبارہ طلب کیا خوشگو نے وہ خط دیکھا تھا۔ مگر بیدل بد دل ہو چکے تھے اس لیے نہ آئے۔

اب آزادانہ طور پر بیدل سفر کرتے رہے۔ کبھی اکبر آباد، کبھی بہار، بنگال، اڑیسہ، ترہت آرہ، راتی ساگر، بابا حسن ابدال وغیرہ کی سیر کرتے رہے۔ مشاہدات عالم نے ان کی معلومات میں اضافہ کیا۔ فطرت ان کی درسگاہ تھی۔ بہت کچھ تجربات حاصل کئے ؎

بسیار سفر باید تا پختہ شود خامے

نواب شکر اللہ خاں سے روابط بڑھے انھوں نے اپنے پاس بلا لیا اور پانچ ہزار روپے میں ایک حویلی گزر گھاٹ بیرون دروازہ دہلی محلہ کھیکھریاں میں خرید کر کے بیدل کے نذر کی۔ اسی میں بیدل نے بہ اطمینان تمام زندگی کا بقیہ عمر بسر کی۔ نواب مذکور نے دو روپیہ روزانہ ان کا روزینہ مقرر کر دیا۔ اسی حویلی میں امرا و رؤسا بھی آتے رہے اور شعرا و ادبا بھی آکر فیض یاب ہوتے رہے۔ شاگردوں کا بھی مجمع تھا۔ تقریباً تین سو شعرا ان کے شاگرد تھے۔ آصف جاہ حکمران دکن بھی ان میں سے ایک تھا۔

بیدلؔ نے ایک چھوڑ کر چار شادیاں کیں۔ (یکے بعد دیگرے یا بیک بار۔؟) بڑھاپے تک کوئی اولاد نہ ہوئی۔ آخر ۶۶ سال کی عمر تھی کہ خدا نے ایک عصائے پیری عنایت کیا۔ نام دادا کے نام پر عبدالخالق رکھا گیا مگر چار[۷] ہی سال کی عمر تھی کہ خالق نے دونوں عبدالخالق کو عدم میں ملا دیا۔ (بیٹے کا مرثیہ بیدلؔ نے لکھا) بالآخر اناسی[۹] اسّی[۸] سال کی عمر میں ۴ صفر ۱۱۳۳ھ کو علم و عرفان کا یہ پیکر، شاعر، فلسفی اور صوفی، استغنا و قناعت کا مجسم مرقع اس دنیائے آب و گل سے روپوش ہو کر وہاں چلا گیا جہاں سے آج تک کوئی واپس نہ آیا۔ اپنی اسی حویلی میں پہلے ہی سے اپنی قبر کی جگہ متعین کر چکے تھے اسی میں سپرد خاک ہوئے۔ ایک عرصہ تک[۱۰] ان کا عرس بڑے کرو فر سے منایا جاتا تھا اور مشاعرہ ہوتا تھا۔

## بیدلؔ کا مزار اور عرس

مقبولیت کا یہ بھی ایک ثبوت ہے کہ مختلف مقامات کے لوگ نہ صرف جیتے جی بلکہ مرنے کے بعد بھی یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ مرنے والا ان ہی کے ملک میں مدفون بھی ہے۔ کابل والے بیدلؔ کے شیدائی تھے۔ عقیدت مندی اور شیفتگی کے باعث انھوں نے دعویٰ کیا کہ بیدلؔ کابل میں مدفون ہیں۔ یہی حال ان کی پیدائش کے مقام کے تعین کا ہے۔ کوئی بخارا بتاتا ہے۔ کوئی اکبر آباد، کوئی عظیم آباد، کوئی لاہور۔ غرض جہاں جہاں بیدلؔ گئے، رہے، سے منسوب ہو گئے۔ متفقہ طور پر یہ تو پایہ ثبوت کو پہنچ گیا ہے کہ بیدلؔ دلی ہی میں مدفون ہیں، مگر کہاں ہیں؟ یہ بھی محقق ہے کہ وہ اپنے سکونتی مکان واقع محلہ کھیکھریاں گزرگھات بیرون دروازہ دلی جمنا کے کنارے مدفون ہوئے۔ مگر اب نہ اس مکان کا پتہ ہے نہ نشان۔ خواجہ حسن نظامی نے نظام حیدرآباد کے عطیہ سے ایک نمایاں جگہ پر ان کا مزار انداز سے بنوا دیا۔ اب بیدلؔ کے صحیح مزار کا پتہ لگانا مشکل ہے۔ بیدلؔ زبان حال سے کہہ رہے ہیں کہ:

بعد از وفات تربتِ ما در زمیں مجو ۔۔۔ در سینہ ہائے [illegible] عارف مزار ماست

اب بیدلؔ کی خاک کا بھی پتہ نہیں:۔

تا سحر وہ بھی نہ چھوڑی تو نے اے بادِ صبا ۔۔۔ یادگارِ رونقِ [illegible] تھی پروانے کی خاک

اب وہ نہ مردم عارف رہے نہ تربت کا نام و نشان۔

بیدلؔ اپنے وقت کے نہ صرف ایک شاعر بلکہ [illegible] بلند پایہ صاحبِ عرفان اور [illegible] کشف

وکرامات بزرگ بھی سمجھے جاتے تھے۔ اس لیے عقیدت مندوں کا ایک بہت بڑا حلقہ تھا۔ مرنے کے بعد بیدل کا سالانہ عرس بھی بڑے تزک و احتشام سے منایا جاتا تھا۔ اور اس کا سلسلہ ۴۰، ۵۰ سال تک رہا۔ شعرا جمع ہوتے۔ طعام داری ہوتی۔ سب سے پہلے بیدل کا کلام پڑھا جاتا۔ ان کا مرتب کردہ دیوان مزار پر رکھا رہتا اور ان کا آہنی سونٹا بھی۔ ملک کی افراتفری کے باعث نہ وہ لوگ رہے نہ وہ عقیدت مندی کا جذبہ۔ عرس کون کرتا۔

عبدالولی عزلت جب ۱۱۶۴ھ میں دہلی آئے تو عرس میں شریک ہوئے اور از راہ عقیدت دیوان بیدل سے اس بات کا پتہ لگانا چاہا کہ آیا بیدل کو بھی ان کی آمد کی اطلاع ہوئی یا نہیں۔ عجیب اتفاق کہیے یا کرامت، یہ شعر دیوان سے نکلا:

چہ مقدار خوں در عدم خوردہ باشم　　کہ بر خاکم آئی و من مردہ باشم

اب اس شعر کے بعد عزلت کے دل پر بیدل کی عظمت و بزرگی کا سکہ کیسے نہ بیٹھا ہوگا۔

بیدل اپنے باپ کے اکلوتے بیٹے تھے۔ خود بیدل بھی بے اولاد اس دنیا سے چل بسے۔ بڑھاپے میں ایک لڑکا ہوا بھی تو وہ بھی چار سال کا ہو کر داغ مفارقت دے گیا۔

اب ان کے رشتہ داروں کے افراد کا بھی کہیں پتا نہیں چلتا۔ ان کا کلام ہی ان کی معنوی اولاد ہے اور اسی سے بیدل زندہ ہیں اور زندہ رہیں گے۔

## بیدل کا ایک معتبر ماخذ

خوشگو کے بعد بیدل کا معروف شناسا شاہ محمد شفیع وارد ہے۔ یہ حیدی طہرانی کا نواسا تھا۔ شاعر بھی تھا اور اس نے ایک تذکرہ مراۃ واردات کے نام سے لکھا ہے۔ اس میں بیدل کا کچھ حال تفصیل سے ملتا ہے اور قابل اعتبار ہے۔ یہ تذکرہ نایاب سمجھا جاتا تھا مگر شفیق کے تذکرہ شام غریباں کی اشاعت کے بعد یہ امر واضح ہوا کہ اس میں شفیق نے وارد کا بیان شائع کر دیا ہے۔ ضمناً یہ عرض کرنا ہے کہ یہ تذکرہ ٹونک میں موجود ہے، اور ڈاکٹر عابد رضا بیدار کی نظر سے گزرا ہے مگر ان کا بیان ہے کہ بیدل کا ذکر اس تذکرہ میں نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ شفیق کے پاس اس کا دوسرا کوئی نسخہ ہو جو اب ناپید ہے بہرکیف اس سے شفیق کے بقول یہ اطلاع ملتی ہے کہ:۔

(۱) بیدلؔ اکبر نگر معروف بہ راج محل بنگال میں پیدا ہوئے۔ (بہار کا بھی وہ ذکر کرتا ہے اس لیے
کہ اس وقت بہار و بنگال ایک ہی گھر کے دو آنگن تھے۔)

(۲) عہد جوانی میں وہ بنگال سے ہندوستان کی طرف گئے اور سب سے پہلے وہ مرزا سلیمان
سے وابستہ ہوئے جو سلطان معز الدین (خلف عالم گیر) کے حقیقی ماموں تھے۔ چند سال بیدلؔ وہاں رہے
پھر اعظم شاہ سے وابستہ ہوئے۔

(۳) ترک ملازمت:۔ کسی نے ایک دن کچھ اشعار بیدلؔ کے اعظم شاہ کو سنائے
پوچھا کہ کس کے اشعار ہیں۔ جب معلوم ہوا کہ بیدل کے ہیں تو از راہ مزاح فرمایا کہ یہ حضرت ہمارے لشکر میں
ہیں جہاں سب اپنی بہادری کے جوہر دکھاتے ہیں، شعر و شاعری کا وہاں کیا کام۔ یہ خبر بیدلؔ کو ملی تو نازک
مزاجی سے ترک ملازمت کیا اور متھرا چلے آئے۔ وہاں کا حاکم لعل محمد تھا۔ اس نے بیدلؔ کی بڑی دلجوئی اور
خاطر داری کی۔ اتفاقاً عالم گیر نے لعل محمد کو دکن طلب کیا، وہ روانہ ہو گیا۔ اسی اثنا میں بیدلؔ شاہ وارد کے
یہاں سال ڈیڑھ سال رہے۔ پھر نواب شکر اللہ خاں سے مراسم پیدا ہوئے اور انھوں نے بیدلؔ کو میوات
بلا بھیجا۔ وہاں چلے گئے۔ وارد کا بیان ہے کہ بیدلؔ نے اپنا نسب شاہ منصور ممدوح حافظ سے جا ملایا ہے۔
منصور کے قتل کے بعد اس کے عزیز اقارب بخارا چلے گئے۔ بیدلؔ کے ایک پشت اوپر کے لوگ بنگال میں
آ کر بسے اور یہیں بیدلؔ پیدا ہوئے۔ مرزا ظریف بیدلؔ کے ماموں تھے۔ بیدلؔ کے والد مرزا عبدالخالق
بنگال میں سکونت پذیر ہوئے تو کیا عجب کہ یہیں کسی بنگالن سے ان کا عقد مناکحت ہوا ہو۔

بیدلؔ کے پٹنہ کے قیام کے بارے میں وارد خاموش ہے۔ بیدلؔ نے اس کے متعلق کچھ نہیں
بتایا ہوگا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بیدلؔ کا تعلق پٹنہ اور نواح پٹنہ سے بس سرسری طور پر رہا ہوگا اور
اپنے چچا مرزا قلندر کے ساتھ کبھی پٹنہ، کبھی آرہ، کبھی رانی ساگر، کبھی [illegible]ہٹ غرض ادھر ادھر پھرتے
رہے۔ مرزا قلندر فوج میں ملازم تھے۔ شاہزادہ شجاع بادشاہ بننے کی [illegible] میں غلطاں و پیچاں تھا۔ مرزا قلندر
کے انتقال کے بعد مرزا بیدلؔ اپنے ماموں مرزا ظریف کے ساتھ اڑیسہ [illegible]

## بیدلؔ کی شاعری

بیدل ایک فلسفی شاعر تو ہے۔ مگر فلسفہ کو شعر کے سانچے میں [illegible] کا فن بیدلؔ کا وہ امتیاز ہے۔

وہ سراپا صوفی شاعر بھی ہے مگر اس کے تصوف میں حرکت ہے، انجماد نہیں۔ جوش ہے سکون نہیں۔ ولولہ ہے مایوسی نہیں۔ پیغام عملی ہے، بے دست و پائی نہیں۔ فطرت کی جلوہ سامانیاں، حقیقت کی نور افشانیاں، کائنات کی بوقلمونیاں، تحیر کی آئینہ سامانیاں، بیدلؔ کے کلام کے اہم اجزا ہیں۔ الفاظ کی رنگینی، معانی کی حسن آفرینی، لب و لہجہ کی ہم آہنگی سب نے مل جل کر اس کے کلام میں سحر آفرینی کی ایک ایسی مثال پیش کی ہے جس سے متقدمین سے لے کر متاخرین تک کا کلام خالی ہے۔ بیدلؔ کو شوکتؔ بخاری اور جلالؔ اسیر کا ہم نوا سمجھنا نہ صرف بیدلؔ کی توہین ہے بلکہ خود اپنی بد ذوقی کا برملا اعلان بھی ہے۔ بیدلؔ نے اپنے قلم کی گل کاری کو آئینہ گری سے تعبیر کیا ہے:

از حیرت دل بند نقاب تو کشودیم — آئینہ گری کار کمی نیست دریں جا

بیدلؔ کو اس کے ہم عصروں نے بھی مانا اور سراہا ہے۔ غلام علی آزادؔ کہتے ہیں:

رساند پایۂ معنی بر آسمانِ ہُنم — بلند طبع شناسد کلام بیدلؔ را

نجیب خاں طغرلؔ کہتا ہے:

بہ رفعت برتر است از کوہ طغرلؔ — جناب حضرت مرزای بیدلؔ

خوشگو کا ایمان ہے کہ:

یکتاست در آفریدنِ طرزِ کلام — باللہ کہ پئی سخن خدای سخن است

خود بیدلؔ کی اپنی خود شناسی ان اشعار سے ظاہر ہوتی ہے:

باکمال آبدارت کے رسد لاف گہر — بیدلؔ ایں جا اعتبارے نیست حرف تر ترا

بیدلؔ از فطرت ما قدر معانی ست بلند — پایہ دارد سخن از کرسی اندیشۂ ما

مدعی در گزر از دعویٔ طرز بیدل — سحر مشکل کہ بہ کیفیت اعجاز رسد

تب و تاب اشک چکیدہ ام کہ رسد بہ معنی راز من — ز شکست شیشۂ دل مگر شنوی حدیث گداز من

## بیدلؔ کی ریختہ گوئی

بیدلؔ فارسی کے صاحب طرز شاعر تھے مگر منہ کا مزا بدلنے کے لیے ریختہ گوئی بھی کی ہے۔ یہ وہ زمانہ تھا جبکہ فارسی گو شعرا اردو کی طرف مائل ہو چلے تھے۔ بیدلؔ کے انتقال کے تیئس<sup></sup> سال بعد میرؔ نے تذکرہ

نکات الشعراء میں پہلے پہل بیدل کو بہ حیثیت اردو شاعر روشناس کیا اور ان کے زاید از یک کے صرف دو شعر نقل کیے۔ یہی بیدل کی اردو شاعری کی کائنات سمجھی جاتی تھی۔ چار پانچ سال ہوئے جب مجھے پاکستان جانے کا اتفاق ہوا تو وہاں یہ خبر ملی کہ ایک شخص غلام کبریا خاں افغانی کے پاس ایک بیاض میں بیدل کی ایک مکمل اردو غزل دستیاب ہوئی مطلع اور مقطع تو وہی ہے جو عام تذکروں میں ملتا ہے مگر اس غزل کے تین شعر اور ملے۔ اب یہ مکمل غزل بیدل کی نادر یادگار ہے۔ اس کا تو امکان نہیں کہ بیدل نے صرف یہی غزل کہی ہوگی۔ غزل اپنے رنگ میں "بیدلیت" کی غمازی کر رہی ہے۔ بیدل نے اردو کی طرف سے بے اعتنائی برتی۔ اگر اور خامہ فرسائی کرتے تو اردو میں نہ جانے کتنے لعل و گوہر ہاتھ آتے۔ پوری غزل سن لیجیے:

مت پوچھ دل کی باتیں وہ دل کہاں ہے ہم میں
اس تخم بے نشاں کا حاصل کہاں ہے ہم میں

موجوں کی زد میں آئی جب کشتیٔ تعین
بحر فنا پکارا ساحل کہاں ہے ہم میں

خارج نے کی ہے پیدا تمثال آئینے میں
جو ہم میں ہے نمایاں، داخل کہاں ہے ہم میں

سوز نہاں میں کب کا وہ خاک ہو چکا ہے
اب دل کو ڈھونڈتے ہو، اب دل کہاں ہے ہم میں

جب دل کے آستاں پر عشق آن کر پکارا
پردے سے یار بولا بیدل کہاں ہے ہم میں

آپ نے دیکھا؟ خیالات میں کتنی گہرائی، بیان میں کتنی صفائی، بندش میں کتنی پختگی یہ اعجاز نہیں تو اور کیا ہے؟

شاہ ملوک ایک مجذوب فقیر رانی ساگر کے آس پاس رہتے تھے۔ جہاں شاہ کمال قدس سرہ کا تکیہ تھا۔ بیدل اپنے عنفوان شباب میں شاہ ملوک سے دوچار ہوئے۔ وہ حالت جذب میں موزوں کلمات فارسی اور بھاکا کے ملے جلے "فالبتہ" اپنی زبان سے ادا کرتے تھے اور بیدل کو لکھوا دیا کرتے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ انہی منظوم کلمات کا یہ اثر تھا کہ بیدل بھی زبان ریختہ میں طبع آزمائی کرتے ہوں۔ افسوس

ہے کہ سرمایہ مفقود ہو گیا یا خود بیدل نے ان کو درخور اعتنا نہ سمجھا اور ضائع کر دیا۔

## بیدل کا روزانہ کا مشغلہ

قوت اور زور کا یہ عالم تھا کہ روزانہ چار ہزار یا پانچ ہزار بار ڈنڈ اور بیٹھکیں کرتے تھے۔ کشتی لڑنے کا بھی شوق تھا۔ مخالف کو دونوں ہاتھوں سے اٹھا کر دے پٹکتے تھے۔ ایک بار ایک حجام چنچ کو ایک طمانچہ رسید کیا تو وہ اللہ کو پیارا ہو گیا۔ ایک بار پاؤں میں لغزش ہوئی ایک دیوار کا سہارا لیا، وہ دیوار الٹ گئی۔ ہاتھ میں لوہے کا سونٹا جس کو نولاسی کہتے تھے اور جو ایک من سے زیادہ وزن کا تھا رکھتے تھے۔ آدمی سے کشتی لڑنا تو الگ رہا، گھوڑے سے کشتی لڑتے اور اپنی قوت سے اس کو پشتہ سے گرا دیتے۔ ایک بار دوڑنے میں گھوڑے کا مقابلہ کیا اور گھوڑے سے آگے نکل گئے۔

غذا بھی ماشاءاللہ اچھی خاصی تھی۔ جوانی میں سات آٹھ سیر نوش کر جانا معمولی بات تھی۔ کبر سنی میں غذا کچھ کم ہو گئی تھی، تو بھی ڈھائی تین سیر ضرور ہوتی تھی۔

عالم شباب میں مشروب و بنگ سے شغل کرتے تھے، مگر بڑھاپے میں ترک کر کے دو معجون بنام ارجی موجی نوش کرتے تھے۔

حقہ پیتے تھے۔ یار آشنا شب کو بیدل کے مکان پر جمع ہوتے۔ گفتگو آہستہ کرتے تھے۔ مگر اشعار بلند آواز سے سناتے تھے کہ راستہ چلنے والے بھی بخوبی سن لیتے تھے۔ اپنی غزل سناتے دوسروں کی غزلیں سنتے۔ چنانچہ ادھر ادھر کی باتیں بھی ہوتیں، اسرار و رموز تصوف پر روشنی ڈالتے۔ خوشگو نے بیدل کے ملفوظات بھی جمع کیے تھے۔ افسوس کہ وہ کتاب اب تک نگاہوں سے پوشیدہ ہے۔

## بیدل کی پذیرائی

خوشگو کہتا ہے کہ بیدل کا کاشانہ خواص و عوام کا مرجع تھا۔ عوام تو عوام خواص و امرائے عظام بھی اس کی زیارت کو اپنے لیے باعث تکریم سمجھتے تھے۔ قطب الملک سید عبداللہ وزیر اعظم نے کئی بار اپنے یہاں بیدل کو قدم رنجہ ہونے کی دعوت دی۔ ان سے مراسم تھے۔ بیدل جب جاتے تو قطب الملک اپنی مسند خالی کر کے بیدل کو بٹھاتے، بڑی عزت سے پیش آتے۔ آصف جاہ بانی سلطنت دکن تو ان کا شاگرد ہی تھا۔ بڑی

عقیدت سے ملتا۔ اکثر بیدؔل کے یہاں جاکر مرغ کے انڈے کا حلوا کھاتا۔ فرخ سیر نے بھی ملنا چاہا مگر جب معلوم ہوا کہ بیدؔل بادشاہوں سے ملنا نہیں چاہتے تو دو ہزار نقد روپے اور ایک زنجیر فیل بہ طور تحفہ بھیجا۔ بیدؔل نے روپیہ تو خیر لے لیا مگر ہاتھی ہاتھ نہ آیا۔ اس لئے کہ اس کے لانے کے لئے کسی کو بھیجا ہی نہیں منصبدار لوگ پورا ہاتھی ہضم کر لیا۔

بہادر شاہ اول نے اپنے وزیر منعم خاں کو بار بار بیدؔل کے پاس بھیجا کہ وہ شاہنامہ لکھیں مگر بیدؔل نے برابر انکار کیا۔ جب بہت مجبور کیا تو کہلا بھیجا کہ میں بادشاہ سے جنگ کرنا نہیں چاہتا۔ زیادہ تنگ کیا جاؤں گا تو ملک خدا تنگ نہیں کہیں باہر چلا جاؤں گا۔

ایک امیر نے زر نقد تحفۃً دینا چاہا۔ بیدؔل نے یہ کہہ کر لینے سے اجتناب کیا کہ میرا ایک غریب کا گھر ہے وہاں اس رقم خطیر کی حفاظت ناممکن ہے۔ بہتر یہ ہے کہ یہ عطیہ اپنے ہی پاس رکھیں تاکہ محفوظ رہے بوقت ضرورت دیکھا جائے گا۔ یہ استغنا اور فراغ خاطری بیدل کا جزو مزاج تھی۔ جن سے ان کے خاص روابط تھے انہیں سے تحفے قبول کرتے تھے۔ شکر اللہ خاں نے ایک حویلی ۵۰۰۰ روپے میں خرید کر کے ان کے رہنے کیلئے حوالے کی اور یومیہ دو روپیہ ان کا روزینہ مقرر کیا۔ بیدؔل کا مرتبہ وہی تھا کہ:

اے ہمایش فقیری سلطنت کیا مال ہے　　بادشا آتے ہیں پابوس گدا کے واسطے

## بیدؔل، غالبؔ، اقباؔل

ولی را ولی می شناسد' پرانی مثل ہے آج یہ کہا جائے کہ دانشور ہی دانشور کو پہچانتا ہے تو غلط نہ ہوگا۔ آپ تینوں شعرائے مذکورہ کے کلام کا بالاستیعاب مطالعہ اس بات کی غمازی کرے گا کہ تینوں کا سرچشمۂ شاعری ایک ہے، ایک ہی میخانۂ فکر کے جرعہ نوش ہیں۔ حسن فکر [illegible] ایک ہی سلسلے کی کڑیاں ہیں۔ آیئے پہلے بیدؔل اور غالبؔ سے ملاقات کریں پھر بیدؔل اور اقباؔل [illegible]

بیدؔل اور غالبؔ:۔ غالبؔ نے بیدؔل کو محیط [illegible] ساحل کہا ہے اور قلزم فیض بھی۔ اس نے بہار ایجادی بیدؔل کا شیدائی بن کر اپنی شاعری کے گل بوٹے کھلا[illegible]۔ غالبؔ پر بیدلیت چھائی ہوئی ہے۔ اور اس کا برملا اقرار بھی ہے:

اسد ہر جا سخن نے طرح باغ تازہ ڈالی ہے　　مجھے رنگ [illegible] بہار ایجادی بیدل پسند آیا

مطربِ دل نے مرے تارِ نفس سے غالبؔ ساز پر رشتے پہ نغمۂ بیدلؔ باندھا

مجھے راہِ سخن میں خوفِ گمراہی نہیں غالبؔ عصائے خضرِ صحرائے سخن ہے خامہ بیدلؔ کا

آہنگِ سخن میں نہیں جز نغمۂ بیدلؔ عالم ہمہ افسانۂ ما دارد و ما ہیچ

بیدلؔ کے ساتھ غالب کا یہ اعتقاد دیکھیے:

گر ملے حضرت بیدلؔ کا خطِ لوحِ مزار اسدؔ آئینۂ پردازِ معانی مانگے

یہ تو عقیدت اور اعتراف کی باتیں ہوئیں۔ غالب کا طرزِ کلام بھی دیکھیے:۔

نفس با صور دمساز است امروز خموشی محشرِ راز است امروز

رگِ سنگم شرارے می نویسم کفِ خاکم غبارے می نویسم

شکایت گونہ ای دارم ز احباب کتانِ خویشم می شویم بہ مہتاب

یہ تو مثنوی کا رنگ ہوا۔ غزل کا ایک شعر سنیے:

خطے بر ہستیِ عالم کشیدیم از مژہ بستن زخود رفتیم و ہم با خویشتن بردیم دنیا را

آپ نے دیکھا؟ معلوم ہوتا ہے کہ بیدلؔ کا قلم غالبؔ کے ہاتھ میں آگیا ہے اور بیدلؔ کی زبان غالب کے دہن میں

خیالات کی یکسانی کا جائزہ لیا جائے تو اس کے لیے دفتر درکار ہے۔ دونوں کے متحد الخیال

اشعار کا جائزہ لیجیے:

غالبؔ : سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں خاک میں کیا صورتیں ہوں گی کہ پنہاں ہو گئیں

بیدلؔ : خلقے بہ عدم دود و دل و داغِ جگر بُرد خاکِ ہمہ صرفِ گل و سنبل شدہ باشد

غ : آگہی دامِ شنیدن جس قدر چاہے بچھائے مدعا عنقا ہے اپنے عالمِ تقریر کا

ب : در جستجوے ما نہ کشی زحمتِ سراغ جائے رسیدہ ایم کہ عنقا نمی رسد

غ : مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو اک گونہ بے خودی مجھے دن رات چاہیے

ب : مطلبم از مے پرستی تر دماغیہا نہ بود یک دو ساغر آب دارد گریۂ مستانہ را

غ : وہ زندہ ہم ہیں کہ ہیں روشناسِ خلق اے خضر نہ تم کہ چور بنے عمرِ جاوداں کیلئے

ب : ننگِ زخلق پردہ بر انگنی چو خضر مردنا بہ از خجالتِ بسیار زیستن

غ : دیکھو تو دل فریبیِ اندازِ نقشِ پا موجِ خرامِ یار بھی کیا گل کتر گئی

ب : ہر کجا می گزری گرد پر طاؤس است ‌ نقش پایت چہ قدر بوقلموں می گردد

غ : قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا لیکن ‌ ہم کو منظور تنک ظرفی منصور نہیں

ب : من و ساز دکانِ خود فروشی چہ حرف است ایں ‌ جنون این فضولی در سر منصوری باشد

غ : تا کجا ایں جلوہ زاں کافر ادا می خواستم ‌ کز ہجوم شوق در وصل انتظارے داشتم

ب : محو یاریم و آرزو باقی ست ‌ وصل ما انتظار را ماند

غ : دولت بہ غلط نبود از سعی پشیماں شو ‌ کافر نتوانی شد ناچار مسلماں شو

ب : طریق عشق دشوار است آئین خرد بگزر ‌ حریف کفر اگر نتواں شدن ناچار مسلماں شو

غ : ما بہ ہمیں خودیم اما خود از وہم دوئی ‌ درمیان ما و غالب ما و غالب حائل است

ب : لب فرو بندیم تا رنج دوئی انشا کنیم ‌ درمیان ما و تو ما و تو حائل می شود

بیدلؔ اور اقبالؔ :۔ اقبالؔ غالبؔ کے وسیلے سے بیدلؔ تک پہنچے۔ بیدلؔ کو اقبالؔ مرشد کامل کہتے تھے اور مفکر سمجھتے تھے۔ بیدل کے متعلق ان کی رائے یہ ہے کہ وہ اپنی طرز کا موجد بھی تھا اور خاتم بھی۔ اقبالؔ کا یہ قول بھی تھا کہ دنیا میں چار اشخاص ایسے ہیں جن کے طلسم میں جو شخص گرفتار ہو گیا تو مشکل سے رہائی پا سکتا ہے۔ وہ چار زن یہ ہیں :۔ محی الدین ابن عربی، شنکر اچاریہ، بیدل اور ہیگل۔

اقبالؔ بھی بیدلؔ سے بڑی حد تک متاثر ہیں۔ مسئلہ خودی و بیخودی، زمان و مکان، وجود و عدم، درس عمل، عظمت انسانی سے متعلق اقبال کے جو خیالات ہیں ان پر بیدل کا عکس نمایاں ہے۔ ان کے بہترے اشعار مطالب و مفہوم میں بیدلؔ سے ہم آہنگ ہیں اور کہیں کہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ساز ایک ہی ہے آواز مختلف ہے۔ اور کہیں یہ بھی ہے کہ ساز اور آواز دونوں میں ہم آہنگی ہے۔ اقبالؔ کا مشہور شعر ہے :

اچھا ہے دل کے ساتھ رہے پاسبان عقل ‌ لیکن کبھی کبھی [illegible] بھی چھوڑ دیے

اس شعر کا سرچشمہ بیدلؔ ہی کا شعر ہے :

با ہر کمال اندکے آشفتگی خوش است ‌ ہر چند عقل کل شدہ [illegible] بے جنوں مباش

عظمت انسانی کا اظہار اقبالؔ نے یوں کیا ہے :

آئینہ کائنات کا معنی دیریاب تو ‌ نکلے تری تلاش میں [illegible] رنگ و بو

مگر ذرا بیدلؔ کے انداز بیان کو تو دیکھیے کہ کس شاعرانہ لب و لہجہ میں [illegible] پکار پکار کر انسان کو چونکایا ہے :

اپنی ذات میں محویت کا عالم اقبالؔ نے اس طرح دکھلایا ہے:

نظر بہ خویش چناں بستہ ام جلوۂ دوست     جہاں گرفت و مرا فرصت تماشا نیست

اور بیدلؔ کی محویت کا عالم دیکھیے:

کار ما با غیرتِ عشق غیور افتادہ است     شش جہت دیدار و ما را از گریباں پا بست

## اقبالؔ اور بیدلؔ کی ہم آہنگی

---

اقبال: ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز     چراغ مصطفوی سے شرار بولہبی

بیدل: ملت اللہ از خلق ابراہیم و حنیف فطرت است     زین سبب با بولہب خشم پیمبر بودہ است

اقبال: مرا ایں خاکدانِ من ز فردوس بریں خوشتر     مقام ذوق و شوق است و حریم سوز و ساز ایں

بیدل: گویند بہشت است ہمہ راحت جاوید     جائے کہ بداغے نہ طپید دل چہ مقام است

اقبال: پرتو حسن تو می افتد بروں مانند رنگ     صورت مے پردہ از دیوار مینا ساختی

بیدل: دل اگر می داشت وسعت بے نشاں بود ایں چمن     رنگ مے بیروں نشست از بس کہ مینا تنگ بود

اقبال: ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے     بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

بیدل: دمیدہ است چو نرگس دریں تماشا گاہ     ہزار چشم و یکی را نصیب دیدن نیست

اقبال: حسن کا گنج گراں مایہ تجھے مل جاتا     تو نے فرہاد نہ کھودا کبھی ویرانۂ دل

بیدل: بروں ز دل نتواں یافت ہر چہ خواہی یافت     کدام گنج کہ در خانۂ خراب تو نیست

اقبال: زاہد کمال ترک سے ملتی ہے یاں مراد     دنیا جو چھوڑ دی ہے تو عقبیٰ بھی چھوڑ دے

بیدل: حرص ما ہر سو می برد بر سیم و زر دارد نگاہ     زاہد از فردوس ہم مطلوب جز دنیا نداشت

اقبال: سکوں محال ہے قدرت کے کارخانے میں     ثبات ایک تغیر کو ہے زمانے میں

بیدل: آنچہ ندارد دوام نیست بغیر از تلف     آنچہ نہ بندد ثبات نیست بجز انقلاب

اقبال: موج ز خود رفتہ تیز خرامید و گفت     ہستم اگر می روم گر نروم نیستم

بیدل: موج دریا را بہ ساحل ہم نشینی صحت است     بے قراراں بند منزل کردہ اند آرام را

اقبالؔ نے اسی خیال کو یوں کہا ہے:

تو رہ نورد شوق ہے منزل نہ کر قبول    لیلیٰ بھی ہم نشیں ہو تو ساحل نہ کر قبول

# موضوعات کلام

## تلاش حقیقت :

بحر بیتاب کہ آں گوہر نایاب کجاست    چرخ سرگشتہ کہ خورشید جہانتاب کجاست
دیر ازیں غصہ در آتش کہ چہ سنگ است صنم    کعبہ زیں درد سیہ پوش کہ محراب کجاست

## ناکامی کیوں ؟

موج دریا در کنارم از تگ و پویم مپرس    آنچہ من گم کردہ ام تا یافتن گم کردہ ام

## قناعت :

دنیا اگر دہند نہ جنبم ز جائے خویش    من بستہ ام حنائے قناعت بہ پائے خویش

## انعام واکرام سے بیزاری :

قبول انعام بز معاشاں بخود گوارا مگیر بیدل    کہ می شود ایں گلو فراخاں چو استخواں ز نوالہ پیدا

## شوق ہی صنم ہے :

بیدل من و بیکاری و معشوق تراشی    جز شوق برہمن صنمے نیست دریں جا

## سکون کہاں ؟

مردہ ہم فکر قیامت دارد    آرمیدن چہ قدر دشوار است

## مجاز حقیقت نہیں ہے :

نیامد است شرابے بہ عرض شوخی رنگ    جہاں ہنوز رہیست از رگ تاک است

## کچھ تو کرو :

یوسفی کن اگر اسباب مسیحائی نیست    بہ فلک گر [illegible]سیدی بن چاہے دریاب

## انسان اب تک ایک راز ہے :

ذرہ تا مہر ہزار آئینہ عریاں کردند    ما نگشتیم [illegible] ہر چہ نمایاں کردند

## زندہ رہنا ہے جیسے بھی ہو :

زندگی در گردنم افتاد بیدل چارہ نیست    شاد باید زیستن [illegible] ناشاد باید زیستن

## انتہائے نافہمی:

بیدل آں گوہر نایاب سراغ — بہ محیطیت کہ پرسیدن نیست
عکس افتادہ در آئینہ ہوش — گل تواں گفت ولے چیدن نیست
نسخہ ہا در بغل و فہم محال — جلوہ ہا در نظر و دیدن نیست

## فلسفۂ ارتقا:

ہیچ شکلے بے ہیولیٰ قابل صورت نہ شد — آدمی ہم پیش ازاں کآدم بود بوزینہ بود

## مقصد ہستی:

مطلبے گر بود از ہستی ہمیں آزار بود — ورنہ در کنج عدم آسودگی بسیار بود

## نظریۂ زماں:

در طلسم عجز فرصت حال و استقبال کو — شش جہت یک گردش رنگ است ماہ و سال کو

## معشوق کی نیم نگاہی:

چشم تو بہ حال من گر نیم نظر خندد — خارم بہ چمن نازد عیبم بہ ہنر خندد

## معشوق کی غلط نگاہی:

مگر نہ چشمش غلط نگاہے رسد بہ فریاد حال بیدل — وگر نہ آں برق بے نیازی پے گیاہ کے می خرامد؟

## تصوف بیکاروں کا مشغلہ ہے

در مزاج خلق بیکاری ہوس می پرورد — غافلاں نام فضولی را تصوف کردہ اند

## دل کی تنگی:

دل اگر می داشت وسعت بے نشاں بود ایں چمن — رنگ مے بیروں نشست از بس کہ مینا تنگ بود

## کس سے کہیے:

با کہ باید گفت بیدل ماجرائے آرزو — آنچہ دل خواہ من است از عالم ادراک نیست

## دنیا شیشہ گر کی دکان ہے:

بیدل از کلفت شکست منال — بزم ہستی دکان شیشہ گر است

## کہاں سے میں کہاں لایا گیا ہوں:

کہ کشیدہ دامن فطرتت کہ بہ سیر ما و من آمدی     تو بہار عالم دیگری کجا بایں چمن آمدی

## طواف خویش:

مست عرفاں از شراب دیگرے درکار نیست     جز طواف خویش دور ساغرے درکار نیست

## رضا میں نالہ کیسا؟

بہ محفلے کہ دل آئینہ رضا طلبی است     نفس درازی فریاد ہائے بے ادبی است

## حسن مطلق چھپانے سے کہیں چھپتا ہے:

ہر جا بروں پوشیدہ ای خود را بخود پوشیدہ ای     در نور شمعت مضمحل فانوس پیراہنت

## عظمت خرد:

آدمی زادہ وارث خرد است     بے خرد غیر نسل حیواں نیست
ہر کجا عقل کردہ است ظہور     مظہرش جز وجود انسان نیست

## حسن بیان اور قدرت تشبیہ:

سزد کہ چشم ہوس از گل و سمن پوشیم     سرے کشیم و دریں گوشۂ چمن پوشیم

## عشق غیور:

کار ما با غیرت عشق غیور افتادہ است     ششجہت [illegible] ار و ما را از گریباں چارہ نیست

## گریہ کی بے اثری:

علاج زخم دل از گریہ کے ممکن بود بیدل     بہ شبنم بخیہ نتواں کرد چاک دامن گل را

## ناکامی پر افسوس:

بہ شبنمے ہمہ ایں گلستاں نشانہ پیش نبازد دل     عرق چو [illegible] زمیں رفت و ما کدیم کا شود را

## حسن الفاظ و معانی:

تمام شوخیم لیک غافل کہ دل بہ نگاہ می خرامد     جگہ ہائے [illegible] تختی بآئے کہ می خرامد

## صفات سے ذات کی طرف:

پے تماشہ اے دیدہ پو پسند ہمت جستجو     بہ خیال [illegible] او گر بے شور و شغف در آ

همہ غیب است ظہور اینجا نیست　　جملہ انفاس است نمود اینجا نیست

نتواں جلوہ مطلق دیدن　　آنکہ ایں پردہ کشود اینجا نیست

بیدلؔ آں شعلہ کز و بزم چراغاں گرم است　　یک حقیقت بہزار آئینہ تاباں شدہ است

بیدلؔ کی شاعری کا پس منظر اس کا یہی شعر ہے۔ اسی آئینہ خانہ میں بیدلؔ حیرت زدہ کھڑا ہے۔ اس کے کلام کا مطالعہ کیجیے معلوم ہوتا ہے کہ ایک نہ بجھنے والی پیاس ہے۔ ایک نہ ختم ہونے والی تمنا ہے، ایک منزل ناآشنا تجسس ہے جو سارے کلام میں جاری و ساری ہے۔ وہ اپنی ہستی کو ذات مطلق میں گم کرنا نہیں چاہتا۔ اس کا مسلک تو یہ ہے کہ "تو در آغوشی و من گشتہ از دور دیدن ہا"۔ اس کو آسودگی پسند نہیں۔ ایک اضطراب مسلسل ایک جد و جہد کا جذبہ ہے جو ہر جگہ کارفرما ہے۔ بہشت کی راحت جاوید اس کو کہاں پسند:

گر نہ بہشت است ہماں راحت جاوید　　جائے کہ بداغے نہ طپد دل چہ قیامت

ہنگام وصل میں بھی وہ زحمتِ انتظار کا شیدائی ہے:

محو یاریم و آرزو باقیست　　وصل ما انتظار را ماند

اس کے سارے کلام میں ایک جوش و خروش ہے۔ ایک ولولہ ہے، ایک تڑپ ہے:

ہر غبارے کہ دریں عرصہ طوفاں برخاست　　ہمہ از شوخی دیباکی جولاں برخاست

اس کی نگاہ مطالعہ فطرت کے لئے وا ہے۔ ہر ذرہ اپنی زبان خموشی سے سخن طراز ہے ؎

از زمیں تا بہ آسماں سخن است

اس کے سمجھنے کے لئے چشم بصیرت درکار ہے ؎

چشم وا کردن زمین و آسماں فہمیدن است

بیدلؔ کو سکون پسند نہیں۔ کائنات کی ہر چیز متحرک ہے، سفر میں ہے یہاں تک کہ:

ہر کجا نکہت گل پیرہن رنگ درید　　نیست پوشیدہ کہ از خود سفرے خواہد

اس کے مسلک ہی میں ہے کہ ؎　　عمر آسودگی ما بہ سفری گزرد

غالبؔ نے یہیں سے درس لیا۔ ؎　　زہے روانی عمرے کہ در سفر گزرد

اقبالؔ نے یہیں سے یہ سبق پڑھا ؎　　ہستم اگر می روم گر نہ روم نیستم

عظمتِ انسانی اقبالؔ کی شاعری کا محور ہے مگر اس کا سرچشمہ بیدلؔ ہی کا کلام ہے:

ہر دو عالم خاک شد تا بست نقش آدمی　　اے بہار نیستی از قدر خود ہشیار باش

بیخودی میں بھی وہ اپنی خودی کو برقرار رکھنا چاہتا ہے ؎

بہ دریا ہم چو گوہر خلوتی در انجمن دارم

خودداری اور شانِ استغنا کی مثال غالبؔ کے یہاں بھی ملتی ہے۔ ؎

الٹے پھر آئے درِ کعبہ اگر وا نہ ہوا

اور اقبالؔ کے یہاں سے گدائے میکدہ کی شانِ بے نیازی دیکھ　پہنچ کے چشمۂ حیواں پہ توڑتا ہے سبو

مگر بیدلؔ کس غضب کے انداز میں کہہ گیا ہے:

درہائے فردوس وا بود امروز　　از بے دماغی گفتیم فردا

مختصر یہ کہ بیدلؔ کے کلام میں جو جذبہ کارفرما ہے وہ اس کے دلی جذبات و مشاہدات کا پرتو ہے اس کی شاعری تمام تر جذباتی ہے محض تخیلی نہیں، اسی لیے بڑی کیفیت ہے۔ بیدلؔ کے مطالعہ کو سمجھنے کے لیے دماغ سے زیادہ دل کی ضرورت ہے۔ غالبؔ نے بھی اس کا رنگ اختیار کرنا چاہا مگر چونکہ وہ اس جذبے سے محروم تھا اس لئے بیدلؔ کے نقشِ قدم پر چلنا اس کے لئے قیامت ہو گیا۔ وہ آگ جو بیدلؔ کے دل میں لگی ہوئی تھی وہ سوز جس سے اس کا دل و جگر برشتہ تھا وہ غالبؔ کے یہاں کہاں؟ اقبالؔ پر بیدلؔ کا پرتو بڑی حد تک پڑا ہے۔ مجھے حیرت تو اس بات پر ہے کہ شبلیؔ جیسا ناقد اور خود فارسی کا شاعر بیدلؔ کے کلام کی عظمت سے آگاہ نہ ہو سکا۔ سبھی تذکرہ نگار بیدلؔ کی عظمت کے قائل تو نظر آتے ہیں مگر ان کی روح شاعری تک اب تک بہت کم لوگوں کی رسائی ہوئی ہے،

سہل بیدل کا ہے سمجھنا کیا؟　　ہر سخن اس کا ایک مقام سے ہے

میرؔ نے اپنے متعلق کہا تھا کہ:

جہاں سے دیکھیے اک شعر شور انگیز نکلے ہے　　قیامت کا [illegible] ہے ہر جا میرے دیوان میں

مگر یہ حرف بہ حرف صادق آتا ہے بیدلؔ کے کلام پر۔

## شاعری اور موسیقی

شاعری اور موسیقی کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ نظم [illegible] اور آہنگ کا جو ربط و ضبط ہوتا ہے

اس کی اثر آفرینی اکثر ساحرانہ رنگ اختیار کر لیتی ہے۔ بیدل کو عموماً ایسی بحریں پسند ہیں جن میں صوتی توازن کارفرما ہوتا ہے۔ الفاظ کا دروبست ترکیبات کی ہم آہنگی سے ترنم کی ایک ایسی فضا تیار ہو جاتی ہے جو وجد آفریں ہے۔ طویل بحروں میں بیدل کو بحر کامل سالم مثمن بہ غایت پسند ہے جس کا وزن ہے متفاعلن ۸ بار۔ کلیات کے مطالعہ سے اس بحر میں سو سے بھی زیادہ غزلیں ملینگی۔ چند کے مطلعے سنیئے:

۱۔ ہمہ عمر با تو قدح زدیم و نرفت رنج خمار ما — چہ قیامتی کہ نمی رسی ز کنار ما بکنار ما

۲۔ ستم است گر ہوست کشد کہ بہ سیر سرو و سمن درآ — تو ز غنچہ کم ندمیدہ ای در دل کشا بہ چمن درآ

۳۔ بہ خیال چشم کہ می زند قدح جنوں دل تنگ ما — کہ ہزار میکدہ می دود بہ رکاب گردش رنگ ما

۴۔ بہ نمود ہستی بے خبر چہ نقاب شق کنم از حیا — تو مگر بہ من نظرے کنی کہ نہ ے عرق کنم از حیا

۵۔ کہ کشید دامن فطرت کہ بہ سیر ما و من آمدی — تو بہار عالم دیگری ز کجا بہ این چمن آمدی

۶۔ سر طرۂ بہ ہوا فشاں فتنی بہ مشک تر آفریں — مژہ برآمنہ باز کن گل عالم دگر آفریں

۷۔ تو کریم مطلق و من گدا چہ کنی جز ایں کہ نخوانیم — در دیگرے بنما کہ من بکجا روم چو برانیم

دوسری بحر جو بیدل کو زیادہ پسند ہے وہ بحر متقارب مثمن غیر سالم ہے۔ جس کا وزن ہے مفعول فعلن، ۸ بار۔ مثلاً

۱۔ تمام شوقیم لیک غافل کہ دل براہ کہ می خرامد — جگر بداغ کہ می تپید نفس بآہ کہ می خرامد

۲۔ اگر بگلشن ز ناز گردد قد بلند تو جلوہ فرما — ز بیکسی سرو موج خجلت شود نمایاں چو مے ز مینا

بحر رجز بھی جس کا وزن مستفعلن ہے ۸ بار بیدل کی طبیعت کے موافق ہے

۱۔ اے پرفشاں چوں بوئے گل بیرنگی از پیراہنت — عنقا شدم تا گردِ من یابد سراغ دامنت

ایسی طویل بحروں میں صوتی آہنگ کا التزام اور حشو و زوائد سے کلام کو پاک رکھنا بیدل ہی کے قلم کا اعجاز ہے۔

## مشکل پسندی کے ساتھ سہل پسندی

بیدل مشکل پسندی کے لئے بدنام ہے۔ عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ اس کے اشعار کو سمجھنا آسان نہیں ہے۔ یہ بھی اس کا ایک اعجاز ہے کہ اس کے اشعار سمجھ میں آئیں یا نہ آئیں دل کو مکیف کرتے ہیں اور انسان طلسم الفاظ میں گم ہو کر وجد کرنے لگتا ہے۔

بیدلؔ کے کلام کو سمجھنے کے لئے اس کی زندگی کے احوال پر پوری واقفیت کی ضرورت ہے اس کی نثری تصانیف کو پڑھے بغیر اس کے افکار و مشاہدات سے کما حقہٗ آگاہی نہیں ہو سکتی۔ خیالات کا سراغ لگ جائے تو معنی کے سمجھنے میں دشواری نہیں ہوتی۔ بہر کیف وہ مشکل سے مشکل اشعار کے ساتھ ساتھ نہایت سادہ اور عام فہم انداز میں بھی خیالات کے ادا کرنے کی قدرت کاملہ رکھتا ہے۔ چند اشعار سنئے:

برائے خاطرم غم آفریدند　　طفیلِ چشمِ من تا نم آفریدند

بختِ من زلفِ یار را ماند　　وضعِ من روزگار را ماند

چو محوِ عشق شدی رہنما چہ می جوئی　　بہ بحر غوطہ زدی ناخدا چہ می جوئی

بر امیدِ وصل مشکل نیست قطعِ زندگی　　شوقِ منزل می کند نزدیک راہِ دور را

درہائے فردوس وا بود امروز　　از بے دماغی گفتیم - فردا

مردہ غم فکرِ قیامت دارد　　آرمیدن چہ قدر دشوار است

خیالِ زندگی درد است بیدلؔ　　کہ غیر از مرگ درمانے ندارد

زندگی در گردنم افتاد بیدلؔ چارہ نیست　　شاد باید زیستن ناشاد باید زیستن

یہ تین اشعار اتنے مقبول ہوئے کہ اورنگ زیب نے اپنے رقعات میں ان کو نقل کیا ہے:

من نمی گویم زیاں کن یا بہ فکرِ سود باش　　اے ز فرصت بے خبر در ہر چہ باشی زود باش

بترس از آہِ مظلوماں کہ ہنگامِ دعا کردن　　اجابت از درِ حق بہرِ استقبال می آید

حرص قانع نیست بیدل ورنہ اسبابِ جہاں　　آنچہ ما در کار داریم اکثرے در کار نیست

اس سے بڑھ کر بیدلؔ کی مقبولیت کا ثبوت اور کیا ہوگا کہ بادشاہِ وقت نے اس کے اشعار کی پذیرائی کی۔

## چند لطیفے

۱۔ ایک بار جعفر زٹلی بیدلؔ کے پاس پہنچے۔ جعفر کا معمول تھا کہ جہاں جاتے اس کی شان میں کچھ مدح پڑھتے کچھ صلہ ملا تو خیر ورنہ ہجو بھی کہہ کر لے جاتے۔ بیدلؔ کے پاس پہنچے تو ان کی تعریف میں یہ کہا۔ ع

چہ عرفی چہ فیضی بہ پیشِ تو ہیچ

بیدلؔ بہت بددل ہوئے اور کہا حضرت یہ مناسب نہیں آپ نے مہربانی کی تشریف لائے پھر دو اشرفیاں ان کی نذر کیں کہ چلتے بنئے۔ لوگوں نے کہا کہ حضور اس کا دوسرا مصرع بھی کم از کم سن لیں کہ بھنش کا قافیہ کیا لکھا ہے مگر مسموع نہ ہوا۔

۲۔ ایک منصبدار جو سخت مزاج تھے اور ایک حد تک بدنام تھے، بیدلؔ سے واقف تو تھے مگر پہچانتے نہ تھے۔ ایک دن بیدل کو دیکھا پوچھا کہ کون ہیں معلوم ہوا کہ بیدلؔ ہیں۔ ان کو تعجب ہوا کہ بیدلؔ اتنا برگزیدہ اور کامل فقیر، اور داڑھی مونچھ ندارد معترض ہوئے۔ بیدلؔ نے برجستہ کہا:

ریش و بروت خویش تراشیدہ ایم ما      اما دل کسے نہ خراشیدہ ایم ما

یہ شعر سن کر وہ منصب دار بڑا خفیف ہوا۔

## ایک روایت اور اس کی حقیقت

بیدلؔ نے شاہجہاں کا پر امن دور بھی دیکھا۔ اور عالمگیر کی سطوت و جبروت کا بھی نظارہ کیا۔ پھر شاہزادوں کے باہمی جنگ و جدال اور خون کے دریا میں ان کو ڈوبتے اور ابھرتے بھی دیکھا۔ ملک کی اخلاقی قدروں کو مٹتے ہوئے دیکھا، طوایف الملوکی کا نظارہ بھی کیا۔ ان سب کا اثر ان کی شاعری میں جلوہ گر ہے۔ شاہجہاں کا پر درد مرثیہ لکھا۔ شہر آشوب میں جہاندار شاہ کے عہد حکومت کا جو نقشہ کھینچا ہے وہ حد درجہ شرمناک بھی ہے اور عبرت ناک بھی۔

سادات بارہ سے جن کو بادشاہ گر کہا جاتا ہے بیدل کے مخلصانہ تعلقات تھے وہ بیدلؔ کی عظمت کرتے تھے۔ مگر جب انہوں نے فرخ سیر کو بڑی بے دردی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتار دیا تو بیدل کے جذبات کو بڑی ٹھیس لگی اور کہا جاتا ہے کہ ایک رباعی بیدلؔ نے اس موقع پر لکھی:

دیدی کہ چہ باشاہ گرامی کردند      صد جور و جفا زراہِ خامی کردند

تاریخ چو از خرد بجستم فرمود      سادات بوے نمک حرامی کردند    ۱۱۳۱ھ

سادات بارہہ کے خلاف ایسا کہنا گویا موت کو دعوت دینا تھا چونکہ مشہور ہوا کہ یہ رباعی زائیدہ فکر بیدلؔ ہے اس لئے بیدلؔ نے عافیت اسی میں سمجھی کہ دہلی چھوڑ کر لاہور میں جا کر پناہ لی۔ اس رباعی کا جواب بے خبر نے یوں دیا:

باشاہ سقیم انچہ شاید کردند      از دست حکیم ہر چہ آید کردند

بقراط خرد نسخہ تاریخ نوشت — سادات ودانش آنچہ باید کردند

ادھر محمد شاہ سے سید برادران کی ان بن ہو گئی۔ بالآخر یہ دونوں بھائی صفحۂ اقتدار سے مٹ گئے۔ پھر بیدلؔ واپس آئے، بیمار پڑے اور ۴ صفر ۱۱۳۳ھ کو سفر آخرت اختیار کیا۔

## کلام بیدلؔ پر نکتہ چینی

بیدلؔ کے کلام کو لوگوں نے بھاری پتھر سمجھا اور چوم کر چھوڑ دیا۔ ان کی عظمت تو پہچانی مگر ان کے کلام کی عظمت سے آگاہی حاصل نہ کر سکے بلکہ ان کی جدت طرازی پر نکتہ چینی کی۔ ان کو مخاطب کر کے بیدلؔ کہتا ہے:

بیدل در نسخۂ رموز اشعار — عیبم مکنی بہ نکتہ ہای بیکار
ہشدار کہ در نظم وجود انساں — چون ناخن وموست عضوی بسیار

عیوب کس کے کلام میں نہیں۔ کلام کی خوبیوں کو تو دیکھو:

مگو این نسخہ طرز معنی یکدست کم دارد — تو خارج نغمہ ای ساز سخن صد زیر و بم دارد
تمیز خوب وزشتم سوخت ذوق سرخوشی بالک — زصاف و درد مخمور آنچہ باید مغتنم دارد

بیدلؔ نے اپنے دیوان کے دیباچہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ شاعری کھیل نہیں ہے۔ اس میں بڑی کدوکاوش کی ضرورت پڑتی ہے۔ جب تک اس میں ساری عمر نہ کھپائی جائے عیوب شاعری سے بچنا محال ہے کون ہے جس کا کلام نکتہ چینی سے بچا ہوا ہے۔ یہ کلام انسانی ہے کلام ربانی نہیں جس میں غلطی نہ ہو:

تا کس یک عمر نشتر کہ نخورد — مشکل کہ بیانش لطمہ رد نخورد
از عالم آیات زبور است این جا — آں نغمہ کہ بر گوش کسی بد نخورد

داغؔ نے بھی یہی کہا ہے:

مجھے یہ ڈر ہے کہ ایمان نے نہ آئیں لوگ — خدا کرے غلطی [illegible] سخن میں ہے

حقیقت یہ ہے کہ بیدلؔ نے اپنے خیالات کو ادا کرنے کے لیے رنگ [illegible] تشبیہات واستعارات سے کام لیا ہے۔ اختراع تراکیب وابداع اسلوب کا سہارا لینا اس کی فطرت [illegible] بھی تھا اور ادائے مطالب کے لیے ناگزیر بھی۔

یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ مختلف فنون کے اظہار کے لئے اسلوب بیان اور طرز ادا بھی مختلف ہونا لازمی ہے۔ فلسفۂ الٰہیات و مابعد الطبیعات کے مسائل کو آپ بہشتی زیور یا مراۃ العروس کی زبان میں ادا نہیں کر سکتے۔ بیدل کا کلام ایک دوسرے ہی عالم میں ہمیں پہنچا دیتا ہے۔ جب خیالات بلند ہونگے تو ان کے اظہار کے لئے پیرایۂ بیان بھی ویسا ہی بلند ہوگا۔ ان کے لئے نت نئی ترکیبیں بھی اختراع کرنا ہونگی مگر قدامت پسندی اس بات کی مقتضی ہے کہ پیش رووں کے کلام سے سند بھی ملے۔ ایرانی اہل زبان عمومی طور پر غیر ایرانی کے کلام کو درخور اعتنا نہیں سمجھتے مگر یہ نہیں دیکھتے کہ انہی غیر ایرانیوں نے فارسی زبان کی خدمت ان سے زیادہ نہیں تو کم بھی نہیں کی ہے۔

خوشگو نے کیا اچھی بات کہی ہے کہ اول تو بیدل کی زبان پر اعتراضات غیر واجب ہیں پھر بھی مان لیا جائے کہ ان کی جدت کانوں کو غیر مستحسن نظر آتی ہے تو آپ ان کے ان اشعار کو نظر انداز کر کے دیکھیے کتنے ہونگے سو، دو سو، ہزار، دو ہزار مان لیا کہ دس ہزار تو بقیہ نوے ہزار اشعار پر تو ایمان لانا ہی پڑے گا۔ خود بیدل اپنی لغزش کی کیا خوبصورت تعبیر کرتا ہے:

می گزارد بر دماغ یک جہاں معنی قدم　　لغزشے کز خامۂ تحریر من پیدا شود

بیدل کو خود احساس تھا کہ اس کے اشعار کے مطالب ہر کس و ناکس کی فہم سے پرے ہیں جن کی سمجھ میں نہیں آتا وہ اور کام کریں۔ دنیا میں بہت سے کام کرنے کے ہیں:

تو کار خویش کن اینجا توئی درمن نمی گنجد　　گریباں عالمے دارد کہ در دامن نمی گنجد

## مرثیہ فرزند

بڑھاپے میں لڑکا پیدا ہوا وہ بھی چار سال میں اللہ کو پیارا ہوگیا۔ اس کا مرثیہ لکھا:

ہیہات چہ برق پرفشاں رفت　　کاشوب قیامتم بہ جاں رفت
گرتا بے بود در توان رفت　　طفلم زیں کہنہ خاکداں رفت
بازی بازی بر آسماں رفت
ہر گہ دو قدم خرام می کاشت　　از انگشتم عصا بکف داشت
یارب چہ علم بہ دستش افراشت　　دست از دو ستم چگونہ برداشت
بے من بہ رہ عدم چساں رفت

خرام کا شتن پر اعتراض ہوا۔ یہ بڑی نادر اور اچھوتی تشبیہ ہے۔

اسی طرح ایک شخص نے ازراہ طنز بیدلؔ سے کہا کہ آپ کے شعر میں بڑی جدّت ہے۔ یعنی یہ اوروں نے یہ نہیں لکھا۔ سند چاہیئے۔ شعر کا مفہوم یہ تھا کہ سے "زموئے کاسۂ چینی نمد نمی بافند" بیدلؔ سمجھ گئے کہ اعتراض ہے۔ شعرائے پیشین سے سترہ شعرا کے کلام سے زبانی اشعار سنا کر سند پیش کی۔ اگر سند نہ بھی ہوتی تو خود بیدل کا کلام سند ہوتا۔

## کلیات بیدلؔ کی اشاعتیں

بیدلؔ کے کلیات کے قلمی نسخے بے شمار ہیں خود بیدلؔ نے اپنی زندگی میں اپنا مکمل کلام چیز عربی لکھوا کر اور اس کے وزن کے برابر زر نقد خیرات کئے تھے کہ یہ فرزند معنوی تھا۔ یہی دیوان ان کے مزار پر عرس کے موقع پر رکھا رہتا تھا۔

بیدلؔ کے انتقال کے ۱۴۵ سال بعد سب سے پہلے مطبع احمدی دہلی سے کلیات بیدلؔ دو جلدوں میں شائع ہوا۔ اس کی پہلی جلد خدا بخش میں اور دوسری میرے پاس تھی۔ اس کے بعد نولکشور سے ۱۲۹۲ھ میں اور مطبع صفدری سے ۱۲۹۹ھ میں کلیات شائع ہوئے۔ کابل سے کلیات کی مکمل اشاعت ۴ جلدوں میں ۱۳۴۱ھ میں ہوئی۔ یہ وزنی کلیات ٹائپ میں ہے اور زیادہ صحیح ہے۔ وزن اتنا کہ ایک آدمی بیک وقت مشکل سے اٹھا سکے۔ اس کا نسخہ خدا بخش میں موجود ہے۔ ایران سے اس کا کوئی نسخہ شائع نہیں ہوا۔

••

# شام غریباں کے توسط سے مرآت واردات سے بیدل کے احوال پر نئی روشنی

میرزا بیدل مشار الیہ از واردان ہند نیست. وجہ ایراد او درین تالیف این کہ تذکرہ نویسان احوال میرزا را تفصیلاً
واجمالاً نوشتہ اند و محرر اوراق ہم در تذکرہ «گل رعنا» احوال میرزا را مستوفی نوشتہ. درین ایام «مرآت واردات» تالیف
شاہ محمد شفیع متخلص بہ وارد تہرانی بنظر رسیدہ، درین کتاب بعضی احوال میرزا سوای آن است کہ در تذکرہ ہا بنظر رسیدہ
و تالیف شاہ وارد غیر مشہور است. لہذا بخاطر رسید کہ میرزا صاحب کمال عمدہ است، ترجمہ او را با احوال زاید کہ شاہ وارد
آوردہ باید نوشت تا بر صفحۂ روزگار باقی ماند. شاہ وارد می نویسد: طایر خوش نوای وجود میرزا از گلستان عدم در اکبرنگر عرف
راج محل از ممالک بنگالہ بہ پرواز گشود و مدتے دران سرزمین معاش بجمعیت بسر بردہ و در کمال جوانی رو بہ ہندوستان آوردہ و
نخست در صحبت میرزا اسلیمان خالوی حقیقی سلطان محمد معز الدین خلف شاہ عالم بن عالمگیر سالہا بسر بردہ. بعد فوت میرزا سلطان در سلک
نوازمان اعظم شاہ بن عالمگیر منسلک گشتہ، بیت الغزل دیوان اعتبار گردید. روزے یکے از مقربان بساط سلطنت اشعار میرزا بہ سمع شاہ
رسانید. شاہ پرسید این اشعار کیست، عرض کرد کہ از میرزا بیدل. شاہ بر سبیل خوش طبعی فرمود: بیدل را در لشکر ما کہ تمام ہمراہان بیدل اند
چہ کار. میرزا بمجرد استماع این فحوای خارج آہنگ از ان مقام قدم براہ سفر گذاشت. پس از قطع منازل در بلدۂ متھرا بر
کنار دریای جمن اقامت گزید. لعل محمد نامی حاکم آن مکان نایب حسن علی خان بہادر [illegible] از قدوم میرزا اطلاع یافتہ در دلجوئی
و خاطرداری کوشید. میرزا نیز دلدادۂ صحبت او شد. اتفاقاً سلطان عالمگیر کہ در دکن بود لعل محمد را بحضور خود طلبید. لعل محمد موجب حکم
پادشاہ میرزا را ہمراہ بر راہ سفر دکن آوردہ و در عرض راہ سمند عزیمت بصوب اقلیم عدم جلوریز ساخت. میرزا تا مدت یک و نیم سال در خانۂ
راقم این اوراق بے تشویش معاش رحل اقامت افگند تا آنکہ قاصد شکر اللہ خان کہ دران ایام بہ حکومت بلدۂ نارنول الحال میوات می
پرداخت پیش میرزا رسیدہ مکتوب اشتیاق مع نذرے رسانید. میرزا از دوستی چنین اتفاق روانۂ بلدۂ مذکورہ نمودہ روزے [illegible] بصوب [illegible]
[illegible] بہ خیال مفارقت [illegible]
[illegible] شکر اللہ خان مخاطب گشت و میانی شاکر خان و [illegible] میر کرم اللہ خان عاشق تخلص کہ آخر کار بخطاب [illegible] خانی رسیدہ
[illegible] مراتب دلجوئی [illegible] کوشیدند کہ میرزا عمر طویل زندگانی را تا ہنگام سکتۂ مرگ بدولت جمعیت خاطر گزرانید. در باب
نسب خویش آنچہ میرزا در حضور این احقر العباد مکرر تقریر کرد این است کہ سلسلۂ اجداد میرزا منتہی بہ شاہ منصور بن مظفر پادشاہ فارس
[illegible] کہ خواجہ حافظ شیرازی می گوید [illegible] ہنگامیکہ شاہ منصور با امیر تیمور صف آرائی نمودہ کشتہ گردید اولاد او [illegible] بصوب [illegible]
آوردند. چند پشت میرزا [illegible] اقامت داشتند. بزرگوار میرزا از ان مکان مفارقت ورزیدہ در ملک بنگالہ رحل اقامت
افگند. بعد انقضای یک پشت [illegible] وجود میرزا از مطلع [illegible] سعادت طالع گشت. میرزا بہ پیرایۂ اہلیت آراستہ [illegible] صاحب کمالی

نگردد و مدام بجمعیت معاش با کمال انتعاش اوقات عزیزه بسر برده و امیران عظام و صاحب ثروتان عالی احترام با ادب تمام و اشتیاق ملاکلام

فیض اندوز مجلس خاص می گشتند. میرزا در مدت العمر سوای خانهٔ شکرالله خان و فرزندانش کمتر بخانه دیگر رفته، او ولادت و اعیان عصر قدم فرسا می گردید.

سن شریف میرزا بهشتاد رسیده و رحلت میرزا از این خاکدان فنا بسوی دار الصفاء بقا روز پنجشنبه چهارم صفر سنه یک هزار و یکصد و سی

واقع شد." تا اینجا خلاصهٔ کلام شاه وارد از "مرآت واردات" است. و نیز شاه وارد گوید "در بحر کامل چهار رو چهار اول شاعرے شعر

موزون کرد ادیب صابر است و او غزلے پیش از هفت بیت مرقوم قلم نساخته. مطلعش این است :

چنین شنیده ام که لطف یزدان بر روے مو بنده دره بندد  درے که بگشاید از حقیقت بر اهل عرفان دگر نه بندد

و بعد از ادیب صابر مولانا عبدالرحمن جامی غزل هفده بیت ایجاد شود و میرزا بیدل در بحر کامل چهار رو چهار رباعیات مشمول به مضامین

خاص و مضامین عالی تصنیف کرده." انتهی کلامه. ملخصاً میر آزاد فرموده شاه وارد خبر ندارد که مطلعے که از ادیب صابر نقل کرده در بحر کامل

نیست بلکه از فروغ بحر متقارب است. تقطیعش فعولن فعل هشت بار در خانه آن بیر شانزده رکن باشد و بحر کامل متفاعلن هشت بار است

و نیز عرض می شود که میرزا بیدل بانی نظم در بحر کامل نیست. چنانچه مردم ناواقف اعتقاد دارند. امیر حسن دهلوی چهارصد سال پیش از میرزا گوید:

مثنی چه باشد اگر شبے سوے دوستان گذرے کنی  بمراد ما نفسے زنی بنیاز ما نظرے کنی

شب من نه گرد سیه تیره شد خو فتم ز مه ایت  که نقاب را فگنی ز رخ شب تیره را سحرے کنی

چه غم است زیرا مرضم اگر بعیادتم قدمے نهی  چه خوش است این المم اگر بزیارتم گذرے کنی

و سلمان ساوجی از همین زمین می طرازد :

به جنوبه قدد لکشش اگر اے صبا گذرے کنی  به صفاے جان حزین من دل خسته را خبرے کنی

این قدر مسلم که میرزا بیدل نظم این بحر را بحد کثرت رسانده، مخفی نماند که شاه وارد مولد میرزا راج محل نوشته و دیگران پٹنه

نوشته اند. چون راج محل قریب پٹنه واقع شده و پٹنه دار الامارة است مولد میرزا پٹنه اشتهار یافته و نیز شاه وارد از زبان میرزا نوشته که

نسبت میرزا بشاه منصور والی فارس می رسد و شیر خان که از شاگردان و معتقدان میرزا است در مرآة الخیال میرزا را از قوم برلاس

بوده اشعار بسیار از میرزا در کل رعنا ثبت افتاده، اینجا چند بیت از "مرآت واردات" نقل کرده می شود :

گر بایں سازست دور از وصل جانان زیستن  زنده ام من هم بآن رنگے که نتوان زیستن

خاکم بسر که بے تو به گلشن نه سوختم  گل شعله زد ز [illegible] من نه سوختم

تا در کف بستی عنانم دادند  از کشمکش جهان [illegible] دادند

چون شمع مقام راستی می جستم  زیر قدم خویش [illegible] دادند

ڈاکٹر محمد انصار اللہ
شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

# پہیلیاں

ہندی کے بدّوانوں اور اردو کے عالموں کے نزدیک یہ بات تقریباً مسلّم ہے کہ پہیلی کہنے کے معاملے میں اولیت کا سہرا امیر خسرو کے سر ہے۔ پروفیسر رام کمار ورما نے لکھا ہے کہ:

"صوفی ادب کے ساتھ مسلمانوں کی لذت کوشی کے اثرات بھی نمایاں ہو کر سامنے آنے لگے۔ امیر خسرو کی مکرنی اور پہیلیوں نے تفریحی ادب پیدا کیا۔ بیر گاتھا کال (بہادری کے قصوں کے دور) کی شام میں تفریح کا یہ سامان قدرتی اور فطری ہوتے ہوئے بھی غیر متوقع تھا کیونکہ خسرو کی پہیلیوں میں نہ تو ادبی متانت تھی اور نہ کسی مخصوص ضابطے کا ان میں سراغ ملتا ہے۔ یہ صرف خیالوں کو گدگدا دینے والی ایک چیز تھی۔ کھانا کھا کر حقہ پیتے وقت یہ تفریح کا ذریعہ ہے۔ اس میں اگر سنگار رس (نشاطیہ انداز) ہے تو وہ بھی غیرت سے خالی اور عریاں۔ کسی قدر ہنسی چاہے آ جائے لیکن زندگی میں ان سے بیداری نہیں آ سکتی۔" (شرکبیر ص ۸۸)

خواجہ امیر خسرو سلطان ناصر الدین محمود کے عہد میں پیدا ہوئے تھے۔ اور انھوں نے سلطان فیروز تغلق کے پہلے سالِ جلوس میں وفات پائی تھی۔ وہ زمانہ تھا جب ہندوستان میں مسلمان اپنی سلطنت کو مستحکم کرنے میں مصروف تھے "لذت کوشی" اور "غیرت سے خالی" "تفریح" کے لیے نہ تو انھیں فرصت تھی اور نہ اس زمانے میں اس کی گنجائش ہی تھی۔ وابستگانِ سلطنت سے قطع نظر صوفیا کا معاملہ بھی کم و بیش یہی تھا۔ وہ بھی اپنی عمر عزیز کا کوئی لمحہ ضائع کرنے کے لیے تیار نہیں تھے۔

خسرو کے وقت تک جیسا کہ معلوم ہے ہندوستان میں تمباکو اور حقہ کا چلن نہیں تھا اس لیے پہیلیاں اگر "کھانا کھا کر حقہ پیتے وقت" کی تفریح کا ذریعہ تھیں تو بدیہی طور پر ان کا زمانہ بہت بعد کا ہونا چاہیے خسرو کے وقت تک زبان ہندوی میں منضبط اور مربوط تصنیف کا اب تک نشان نہیں مل سکا ہے۔ صرف چند دوہے اور چوپائی دستیاب ہیں۔ ان کو "صوفی ادب" سے تعبیر کرنا صحیح نہیں۔ فارسی زبان میں البتہ صوفیا کے اقوال اور ملفوظات کے منضبط کیے جانے کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا اور بعض اہم تصنیفی کارنامے بھی سامنے آ چکے

تھے لیکن ان میں بھی کوئی چیز ایسی نہیں تھی جس کا حاصل محض یہ ہو کہ اس سے "کسی قدر ہنسی آجائے" اس وقت کی فارسی تصانیف میں بھی "لذت کوشی" کا میلان نمایاں نہیں ہے۔

اردو اور ہندی دونوں زبانوں کے ناقدین اکثر ایک ہی مسئلہ یا موضوع سے متعلق الگ الگ موقعوں پر مختلف بلکہ بالکل متضاد باتیں بھی کہہ دیتے ہیں۔ خسرو سے منسوب پہیلیوں کے بارے میں ڈاکٹر رام کمار ورما نے ایک دوسرے موقع پر لکھتے ہوئے ان کی نہایت تعریف کی ہے اور کہا ہے کہ:

"پہیلیوں کے لیے تو خسرو ممتاز ہیں ہی۔ اس قسم کی پہیلی اور مُکری کہنے والا ہندی ادب میں ایک بھی نہیں ہے۔ اس میدان میں وہ بے مثال ہیں۔" (آلوچناتمک اتہاس ص: ۱۲۰)

راقم نے ڈاکٹر ورما کی کتاب کو بہت احتیاط سے دیکھا۔ واقعی اس میں خسرو کے سوا کسی دوسرے شخص کا ذکر پہیلی گو کی حیثیت سے نہیں ہے۔ ہندی ہی نہیں اردو زبان و ادب کی تاریخیں بھی عموماً خسرو کے سوا کسی دوسرے پہیلی کہنے والے کے ذکر سے خالی ہیں۔ یہ بات سوچنے کی تھی کہ سینکڑوں سال پر پھیلی ہوئی ادبی تاریخ میں یہ کس طرح ممکن ہوا کہ صرف ایک ہی شخص نے پہیلیاں کہیں اور اس شان سے کہ اس کے لیے اس کا نام زندۂ جاوید ہو گیا لیکن کوئی ایک فرد بھی اس سے متاثر ہو کر اس کی اتباع نہیں کرتا۔ اس سے بھی زیادہ حیرت انگیز بات یہ ہے کہ اس مسئلہ کی طرف توجہ نہیں ہوئی۔ پنڈت رامچندر شکل نے ضرور اتنا لکھا کہ:

"سوال یہ اٹھتا ہے کہ کیا اس وقت تک زبان گھس کر اتنی چکنی ہو گئی تھی جتنی پہیلیوں میں ملتی ہے۔" (ہندی ساہتیہ ص: ۵۷) لیکن انھوں نے بھی محض یہ کہہ کر اپنی طبیعت کو مطمئن کر لیا کہ:

"خسرو کا دھیان بول چال کی زبان کی طرف تھا۔" (ایضاً ص ۵۷)

ضرورت اس بات کی تھی کہ شکل جی اس "بول چال کی زبان" کی بھی جستجو کرتے جس کی طرف بقول ان کے خسرو کا دھیان تھا۔ یہ بات بھی ذہن میں رکھنے کی تھی کہ خسرو مسلمان تھے اور ان کی توجہ بول چال کی اس زبان کی طرف ہی ہو سکتی تھی جو مسلم معاشرے میں رائج تھی۔ اس زبان کے نمونے صوفیائے کرام کے ملفوظات میں مل سکتے ہیں۔ خسرو سے منسوب پہیلیوں کی زبان اس سے ہرگز مطابقت نہیں رکھتی۔

اردو اور ہندی کے سبھی عالموں نے خسرو سے منسوب پہیلیوں [illegible] کو تسلیم کیا ہے۔ پنڈت رام چندر شکل نے لکھا ہے:

"اس میں شبہ نہیں کہ خسرو کے نام سے منسوب پہیلیوں میں کچھ [illegible] اور بعد میں جوڑی ہوئی

پہیلیاں بھی ہیں۔ مثال کے طور پر حقہ والی پہیلی لیجیے۔ یہ تاریخ سے ثابت حقیقت ہے کہ ہندوستان میں تمباکو کا چلن جہانگیر کے وقت میں ہوا۔ اس کا پہلا گودام انگریزوں کی سورت والی کوٹھی میں تھا۔ اسی لیے تمباکو کا ایک نام سورتی یا سُرتی پڑ گیا۔" (ہندی کا ساہتیہ ص ۵۶)

اسی طرح پروفیسر نورالحسن ہاشمی نے بھی کہا ہے کہ:

"اس میں شک نہیں کہ بعد کو بہت سی پہیلیاں ان کے نام سے دوسرے لوگوں نے کہہ کر رائج کر دیں اس لیے اب صحیح طور پر یہ نہیں بتایا جا سکتا کہ کون سی پہیلیاں واقعی خسرو کی ہیں۔ البتہ جواہر خسروی میں ان کی جو ہندی پہیلیاں ملتی ہیں ان میں سے بعض کے متعلق یہ ضرور کہا جا سکتا ہے کہ یہ امیر خسرو کی ہوں گی... لیکن ایسی پہیلیاں یا مکرنے جن کی زبان صاف ہے یا جن میں بندوق، حقہ، چلم وغیرہ ایسی چیزوں کا ذکر ہے جو خسرو کے زمانے میں نہیں تھیں، انھیں خسرو سے کسی طرح منسوب نہیں کیا جا سکتا ہے۔"

(علی گڑھ تاریخ جلد ۱ ص ۲۸۴)

تحقیق میں 'کچھ' اور 'بعض' وغیرہ الفاظ بہت گمراہ کن ثابت ہوتے ہیں۔ ایک بات کہی جائے اور وہ قطعیت سے کہی جائے تو وہ سینکڑوں "بعض" سے بہتر ہے۔ عموماً جب کوئی مدعیِ تحقیق قطعی بات کہنے سے قاصر ہوتا ہے تو وہ اسی کلمہ کا سہارا لیتا ہے اور نتیجہ کے طور پر غلط اور بے اصل خیالوں کی ترویج و اشاعت کا ذریعہ بن جاتا ہے۔

جواہر خسروی جس کا اوپر حوالہ دیا گیا ہے مولوی محمد امین چڑیا کوٹی کی تالیف ہے اور اس کا زمانہ کچھ قدیم نہیں ہے۔ خسرو کی پہیلیوں کے لیے ان کے کسی معاصر یا قریب العہد مصنف کی سند چاہیے۔ جب یہ بات تسلیم کر لی گئی کہ دوسروں کی پہیلیاں خسرو سے منسوب ہیں تو تعجب اس پر ہے کہ کسی نے ان مظلوموں کی تلاش کیوں نہیں کی جن کی کاوشیں دوسرے سے منسوب ہو گئی تھیں۔ حافظ محمود خاں شیرانی نے خسرو سے منسوب بعض فنون کے بارے میں حقیقت کا پتہ لگایا۔ اُنھوں نے خالق باری کے بارے میں بھی اس غلط خیال کی تردید کی کہ یہ امیر خسرو کی تصنیف ہے۔ تعجب ہے کہ اس تحقیقی بصیرت کے باوجود انھوں نے دو سخنوں، چیستانوں اور مکرنیوں کے خسرو سے انتساب کی صحت کو مان کر یہ لکھ دیا کہ:

"یہ چیزیں عام طور سے مشہور ہیں، اس لیے اِن کو نقل کرنے سے احتراز کرتا ہوں۔" (مقالات جلد ۲ ص ۱۴۲)

یہ درست ہے کہ زبان ہندوی میں شعر گوئی کا سلسلہ بہت پہلے شروع ہو چکا تھا۔ حضرت فریدالدین گنج شکر وہ پہلے بزرگ ہیں جن کی ایک چوپائی اور ایک دوہہ ایسا دستیاب ہے جس پر اعتماد کیا جا سکتا ہے

خواجہ امیر خسرو کا بھی مستند کلام بہت ہی کم (شاید صرف ایک دوہرا) ملتا ہے۔ اُن کے قریب العہد صوفیا کا جو کلام ملتا ہے وہ بھی کچھ زیادہ نہیں ہے۔ بہر حال اُن کے کلام کی زبان ان پہیلیوں کی زبان سے جو خسرو کے نام سے مشہور ہیں بہت مختلف ہے بلکہ غور کیجیے تو خسرو سے منسوب پہیلیاں متعدد اور مختلف بولیوں میں ہیں۔ کسی بھی قدیم مأخذ میں خسرو کے زبانِ ہندوی میں پہیلی کہنے کا مذکور نہیں ہے۔ اورنگ زیب عالم گیر کے عہد کے شارحِ اکھروتی نے بھی اس طرف کوئی اشارہ نہیں کیا ہے (فہرستِ نسخہ ہائے انجمن۔ ص ۱۴۶) اس کا مطلب صاف یہی ہے کہ اُس زمانے تک خسرو سے پہیلیوں کو منسوب نہیں کیا گیا تھا۔ یا اگر کیا گیا تھا تو اُسے شہرت نہیں ملی تھی۔ یہی نہیں بلکہ شاید فارسی میں بھی چیستان گوئی کی قدامت ثابت نہیں ہے۔ راقم کے علم میں ۱۱۶۲ھ/ ۱۷۴۹ء کی ایک بیاض میں "چیستان ہا" کا اندراج کیا گیا تھا۔ (فہرست موزۂ ملی ص۔ ۱۳۱) یعنی محمد شاہ بادشاہ کے عہد میں چیستان گوئی کو رواج تھا۔ ہمارا خیال ہے کہ اردو میں پہیلی کہنے کا سلسلہ عالم گیر اورنگ زیب کے بعد یا زیادہ سے زیادہ اُس کے عہد میں شروع ہوا ہوگا۔ خسرو سے پہیلیوں کا انتساب شاید تیرھویں صدی ہجری کے آغاز/ آٹھارویں صدی عیسوی کے خاتمہ میں یا اس کے بعد کیا گیا ہوگا۔

پہیلی گوئی کا آغاز غالباً دہلی میں اردو شاعری کے رواج سے کچھ پہلے کا واقعہ ہے۔ لشکریوں کے واسطے سے جب وہاں شعرائے دکن کا کلام پہنچا تو فارسی کے زباندانوں کو تفریح کا ایک ذریعہ ہاتھ آیا۔ انھوں نے زبانِ ہندوی کے کچھ ایسے لفظ نکال لیے جو فارسی میں مختلف معنی میں رائج تھے۔ ایسے لفظوں کو بول کر وہ لطف لینے لگے۔ پھر الفاظِ ذو معنین کے صرف نے اُنھیں ایہام گوئی کی راہ دکھائی۔ "فرقۂ مقبولیہ تبدیلیہ" یعنی مرزا مقبول اور ان کے بیٹے مرزا گرامی کے شاگردوں اور عقیدت مندوں نے اسی کو اپنے کلام کا طرۂ امتیاز بنا لیا۔ انھیں کے اثر سے اردو میں ایہام گوئی کا سلسلہ جاری ہوا۔ اسی نے دوسخنوں کی صورت اختیار کرلی۔

ڈاکٹر رام کمار ورما نے دوسخنے (جسے وہ دو کہنا کہتے ہیں) مکرنی اور ڈھکوسلے کو بھی پہیلی میں شامل کرلیا ہے۔ اور اس طرح پہیلی کی چھ قسمیں بیان کی ہیں (آلوچناتمک اتہاس۔ ص ۱۲۰) لیکن ان سب میں فرق کیا جانا چاہیے۔ دوسخنے کو مولوی سید احمد دہلوی نے "نسبت" بھی کہا ہے اور لکھا ہے:

"نسبتیں اصل میں علاحدہ علاحدہ فقرے ہوتے ہیں کہ اُن میں دو یا زائد چیزوں کا جن میں اعتبارِ ظاہر کچھ مناسبت نہ پائی جائے، بیان کرتے اور مخاطب سے پوچھتے ہیں کہ ایسی جامع بات بیان کرو جہاں سب کا جواب ہو جائے۔" (دیباچہ فرہنگ آصفیہ ص ۶۳)

قدما کے یہاں دو سخنوں کی کئی صورتیں معلوم ہوتی ہیں جو شاید اس صنف کے ارتقا کی مظہر ہیں یعنی :

۱ ـــ ایک سوال فارسی میں، دوسرا اردو میں؛ دونوں کے جواب فارسی میں بہ طرز ایہام لیکن اُن میں سے ایک ایسا جو اردو لغت کے مطابق بھی ہو۔ مثال :

| سوال | جواب | کیفیت |
|---|---|---|
| الف۔ شکار بچہ می باید کرد ؟ | بادام | = جال سے (فارسی) |
| قوت مغز کو کیا چاہیے ؟؟ | بادام | = میوۂ معروف |
| ب۔ شکاری را چہ می باید ؟ | دام | = جال (فارسی) |
| مسافر کی گانٹھ میں کیا چاہیے ؟؟ | دام | = رقم |

۲ ـــ ایک سوال فارسی میں، دوسرا اردو میں۔ دونوں کے جواب میں ایک ایسا لفظ جس کے ایک معنی فارسی میں ہوں اور دوسرے اردو میں۔ مثال :

| | | |
|---|---|---|
| الف۔ تشنہ را چہ می باید ؟ | چاہ | = کنواں (فارسی) |
| ملاپ کو کیا چاہیے ؟؟ | چاہ | = محبت (اردو) |
| ب۔ سوداگر را چہ می باید ؟ | دوکان | = {عربی میں یہ لفظ دُکّان ہے۔ فارسی میں بغیر تشدید کاف بھی ہے لیکن دال کے بعد واؤ لکھنا اور پڑھنا غلط ہے۔} |
| بُوچے کو کیا چاہیے ؟؟ | دُو کان | = کان دُو عدد |

۲ ـــ دونوں سوال اردو میں، ایک جواب فارسی میں، دوسرا بھی فارسی میں بطرز ایہام لیکن اس طرح کہ وہ اردو میں بھی رائج ہو۔ مثال :

| | | |
|---|---|---|
| الف۔ انار کیوں نہ چکھا ؟ | دانا نہ تھا | = دانہ |
| وزیر کیوں نہ رکھا ؟؟ | دانا نہ تھا | = دانا = عقلمند |
| ب۔ ڈول بھجائی کیوں نا ؟ | پردہ نہ تھا | = پردہ = اوٹ، چھپنے کی چیز |
| سارنگی بجائی کیوں نا ؟؟ | پردہ نہ تھا | = پردۂ ساز |

۳ ـــ دونوں سوال اردو میں اور دونوں جواب بھی اردو میں ہی۔ مثال :

| | | |
|---|---|---|
| الف۔ جوتا کیوں نہ پہنا ؟ | تلا نہ تھا | = جوتے کا تلا |
| سنبوسہ کیوں نہ کھایا ؟؟ | تَلا نہ تھا | = تلنا کا ماضی |

ب ۔ گوشت کیوں نہ کھایا؟    گلا نہ تھا    ۔ گلنا کا ماضی

ڈوم کیوں نہ گایا؟؟    گلا نہ تھا    ۔ حلق

محمد شاہ بادشاہ کے عہد تک دوسخنوں کا رواج اس حد تک ہوگیا تھا کہ روزمرہ اور بات چیت میں بھی لوگ ان کو برتتے تھے۔ امیر اللہ الہ آبادی نے اپنے تذکرہ مسرت افزا (تالیف ۱۱۹۳ھ/۱۷۷۹ء) میں عمدۃ الملک امیر خاں انجام کے ذکر میں لکھا ہے:

" گویند یکبار خاندوراں روبروے بادشاہ از امیر خاں گفت کہ در آخر لفظ ہر فرقہ کہ لفظ بان باشد یقین باید دانست کہ او حرامزادہ و شورہ پشت است مثل فیلبان و شتربان وبہلبان۔

امیر خاں گفت: راست میگوئید اے مہربان۔" (بحوالہ معاصر حصہ ۵)

کہہ مکرنی غالباً دوسخنہ ہی کی ارتقائی صورت ہے جس میں دو معنی ملحوظ ہوتے ہیں اور قائل اُن میں سے ایک سے مکر سکتا ہے۔ مولوی سید احمد دہلوی نے لکھا ہے:

"کہہ مکرنی میں عورتوں کی زبان سے ذو معنی بات بیان کی جاتی ہے جس میں ایک سے معشوق مراد ہوتی ہے اور دوسرے معنی سے کچھ اور۔ اس کا قائل جب چاہتا ہے معشوق کی بات کہہ کر مکر جاتا ہے انھیں کو سکھیاں اور مکرنیاں بھی کہتے ہیں۔" (دیباچہ فرہنگ آصفیہ ص ۶۱)

اس کی مثالیں اس طرح ہیں ؎

سرخ و سفید ہے واکا رنگ
سانگ بھری ہیں واکے سنگ
گلے میں کنٹھا کالے گیسو
اے سکھی ساجن؟ نا سکھی ٹیسو

ان مثالوں سے ظاہر ہے کہ کہہ مکرنی اور دوسخنے میں ایک بدیہی فرق یہ ہے کہ جو بات کہی جا رہی ہے اس کا تعلق دو چیزوں سے ہوتا ہے۔ دوسخنہ کے برخلاف سوال ایک اور جواب دو ہوتے ہیں۔ جبکہ دوسخنے میں دونوں جواب مذکور ہوتے ہیں۔ کہہ مکرنی کی جتنی مثالیں ہمارے علم میں ہیں سب منظوم ہیں اور یہ

بہ صورت مثنوی ہیں۔

پہیلی کہہ مکرنی کی ترقی یافتہ صورت معلوم ہوتی ہے۔ میر علی اوسط رشک نے اس کے بارے میں لکھا ہے:

"پہیلی۔ کلامیکہ نام و مطلب دراں پنہاں دارند۔ ف چیستان (نفس اللغہ ص ۱۲۵)

مولوی سید احمد دہلوی نے کسی قدر تفصیل سے کام لیا ہے۔ لکھتے ہیں:

"پہیلی میں کسی چیز کے اوصاف و خصایص اور پتے بیان کر کے مخاطب سے پوچھتے ہیں کہ وہ کیا چیز ہے جس میں اتنے وصف ہیں۔ پہیلی میں یہ بڑی خوبی کہلاتی ہے کہ اس میں اس چیز کا نام بھی آجائے۔" (دیباچہ فرہنگ آصفیہ ص ۶۰)

پہیلی میں کسی چیز، کیفیت یا واقعہ کو غور و فکر و تلاش و جستجو کے بعد سمجھنے کی ترغیب دی جاتی ہے۔ اس کے لیے حاضر دماغی اور طبیعت کی نکتہ رسی شرط ہے۔ یہ درست ہے کہ ابتدا میں پہیلی محض تفنن طبع کا ذریعہ تھی۔ لیکن بتدریج اس میں افادیت کی صورتیں پیدا ہوتی گئیں۔ یہ صنف ذہنی ورزش کا ذریعہ بھی رہی ہے اور نتیجہ کے طور پر فکر کو جلا دیتی ہے۔ اور اس اعتبار سے بھی یہ کارآمد اور مفید ہے۔

معمول کے مطابق شروع شروع میں پہیلیاں بھی منظوم ہوتی تھیں، لیکن بعد میں نثری پہیلیاں بھی کہی جانے لگیں۔ پہیلی کے لیے اختصار کی بہت اہمیت ہے۔ اچھی پہیلی وہ ہے جو دو فقروں یا دو مصرعوں پر مشتمل ہو لیکن بہت سی پہیلیاں چار مصرعوں پر بھی پھیلی ہوئی ہیں۔ چار مصرعوں سے زائد کی پہیلیاں بھی کہی گئی ہیں، لیکن یہ طوالت مستحسن نہیں ہے۔ اختصار ہی پہیلی کا حسن ہے۔ پہیلی کا جواب بھی ایک لفظی یا دو لفظی ہو تو بہتر ہے۔

پہیلی کی دو قسمیں ہو سکتی ہیں۔ اوّل وہ جن میں جواب موجود ہوتا ہے۔ دوسری وہ جن کے لفظوں میں جواب پوشیدہ نہیں ہوتا صرف قرائن اور اشارے ہوتے ہیں۔ ان اشاروں کو بہت کھلا ہوا نہیں ہونا چاہیے لیکن قطعی ہونا ضروری ہے تاکہ جواب کا تعین ہو سکے اور کوئی شبہ یا ابہام نہ ہو۔ ان اشاروں کے پوشیدہ اور قطعی ہونے پر ہی پہیلی کی کامیابی کا انحصار ہے تاکہ مخاطب خوب غور کرنے اور سوچنے پر مجبور رہے۔ اس قسم کی پہیلی کہہ لینا خود شاعر کی ذہانت اور لیاقت کی بھی غمازی کرتا ہے۔

کہا جا چکا کہ شروع میں پہیلیاں تفریح و تفنن کے لیے کہی گئی تھیں۔ ان میں الفاظ ذو معنین کا صرف کیا جاتا تھا یعنی پہیلی کا تعلق براہ راست ایہام گوئی سے تھا۔ بعد میں ایہام گوئی کا زوال ہوا۔ سادہ گوئی کا رواج ہوا۔ پہیلی کہنے والوں نے بھی روزمرہ بلکہ بول چال کی زبان کا استعمال کیا۔ پہیلی کا تعلق نجی صحبتوں سے ہو گیا جب فرصت کے

اوقات میں آدمی غور و فکر کرسکتا تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس میں گھریلو بلکہ عوامی بول چال کو اختیار کیا گیا۔ اس نے پہیلی کے وقار کو نقصان پہنچایا، اور معیاری اور ثقہ شاعروں نے یا تو اس صنف میں طبع آزمائی کی ہی نہیں یا اگر چند پہیلیاں کہیں تو اُن کو اپنے دیوان میں شامل نہیں کیا۔ پہیلیاں زبانوں پر جاری رہیں اور اُن کے خالق کا نام ذہنوں سے محو ہو گیا۔

پہیلی کہنے کے لیے موجودہ معلومات کی حد تک عمدۃ الملک امیر خاں انجام کو اولیت حاصل ہے۔ اُن سے قدیم تر کسی شخص کی کہی ہوئی کوئی پہیلی ہمارے علم میں نہیں ہے۔ غلام محی الدین عشق و مبتلا نے پہلی بار اپنے تذکرہ طبقاتِ سخن (تالیف ۱۲۲۲ھ/۱۸۰۷ء) میں انجام کے پہیلی کہنے کا ذکر کیا ہے:

"از ابنائے شاہ نعمت اللہ ولی است کہ مکمل اولیا بودہ اند۔ میل خاطر از بس بطائبہ و مزاح داشت اکثر پہیلی می فرمود۔" (بحوالہ ہماری زبان۔ ۱۵ جنوری ۱۹۶۰ء)

اسی تذکرے کے حوالے سے اسپرنگر نے بھی لکھا ہے: "انجام — زیادہ تر پہیلیاں لکھتے تھے"۔ عشق و مبتلا نے انجام کی یہ پہیلی نقل کی ہے ؎

دیکھ بھال پھلی ہے سرسوں    آج نہ جیا توں جاتوں پرسوں

قدیم تر تذکروں میں بھی یہ مطلع منقول ہے لیکن کسی نے اسے پہیلی نہیں کہا ہے۔ اس کے پہلے مصرع میں پہیلی کا جواب "سرسوں" موجود ہے۔ "پہیلی نامے" کے مرتب نے اسے "پہیلیاں حضرت امیر خسرو" کے تحت لکھا ہے۔

انجام کے زمانے میں ایہام گوئی کا رواج تھا۔ وہ خود بھی اس صنعت سے دلچسپی لیتے تھے۔ ان کی مذکورہ پہیلی میں بھی اس صنعت کا صرف ہوا ہے۔ انجام الٰہ آباد میں تعینات تھے۔ عین ممکن ہے کہ ان کے اثر سے اس خطے میں پہیلی گوئی کا چلن ہوا ہو۔ الٰہ آباد اور اس کے اطراف کے شعرا کے یہاں پہیلی کے ابتدائی نمونوں کی جستجو کی جانی چاہیے۔

مرزا مظہر اور ان کے متبعین نے ایہام گوئی کی مخالفت میں جو [illegible] حاصل کی تھی اُسی کا نتیجہ ہے کہ یہ طرزِ شاعری متروک ہوا۔ سادہ گوئی کا سلسلہ جاری ہوا۔ اس صورت حال نے پہیلی کہنے کے انداز کو بھی متاثر کیا۔ شیخ چاند نے دیوان سودا کے اس نسخے سے جو ۱۱۷۴ھ/۱۷۶۱ء میں لکھا گیا تھا کچھ مثالیں اپنی کتاب میں نقل کی ہیں، ایک یہ ہے:

پہیلی آتشبازی:
رات سمیں ایک میوہ آیا    پھولوں [illegible] سب کو بھایا
آگ دیوے ہووے روکھ    پانی دیوے جاوے سوکھ

اس میں نہ ایہام ہے، نہ الفاظ ذو معنین کا استعمال ہے۔ پہیلی میں اس کا جواب [illegible] سے موجود نہیں ہے۔ البتہ قرائن سب موجود ہیں۔ لفظ میوہ نے اس آتشبازی کے نام کا تعین بھی کر [illegible] سودا کی یہ پہیلی بھی مختلف لوگوں نے بہ شمول مولوی سید احمد دہلوی خواجہ امیر خسرو سے منسوب کی ہے۔

اسی زمانے کی سودا کی ایک دوسری پہیلی یہ ہے:

پہیلی نرگس:

تریا ایک سبھا کے بیچ روپا سونا وا کے سیس
مینا جیسے وا کے پاؤں چھیری جیسے وا کے ناؤں

اس پہیلی کا انداز بھی وہی ہے اور یہ بھی خسرو کے نام سے مشہور ہے۔ فی الوقت یہ کہنا مشکل ہے کہ یہ پہیلیاں سودا نے کس مقام پر کہی تھیں کیونکہ ۱۱۷۰ھ سے کافی پہلے سودا دہلی چھوڑ چکے تھے۔

سودا نے اپنی کئی پہیلیوں میں تریا اور ناری وغیرہ کی تشبیہ سے کام لیا ہے چنانچہ ایک پہیلی میں یہ کہتے ہیں:

پہیلی باز: بعضی بات کہی نا جائے ناری ہو کر نر کہلائے

ایک پہیلی میں "بوبو" اور "رانی" سے فائدہ اٹھایا ہے:

پہیلی بورانی: آدھی بو بو ساری رانی جو بوجھے سو بڑا گیانی

یعنی بوبو کے آدھے کو رانی کے ساتھ ملاؤ تو بورانی حاصل ہو جائے گا۔ یہ دونوں پہیلیاں بھی فرہنگ آصفیہ میں خسرو ہی سے منسوب ہیں۔

اپنی بعض پہیلیوں کے آخر میں سودا یہ مصرع لائے ہیں ع بوجھ پہیلی یا چھانڈو گاؤں۔ چنانچہ ذیل کی پہیلی میں بھی ہے:

پہیلی خوب کلاں:

انگ سی میں دیکھی نار چھت ہے واکو سب سنسار
بھلی بڑی ہے وا کا ناؤں بوجھو پہیلی یا چھانڈو گاؤں

سودا کی ایک مختصر سی پہیلی یہ بھی ہے:

پہیلی لالہ: رکت برن اور بجو میں ٹھاؤں ناہیں ناہیں وا کو ناؤں

کسی نے اسی کے دوسرے مصرع کو سودا کے اول الذکر مصرع سے ملا کر پہیلی اس طرح پوری کی ہے

ناہیں ناہیں وا کا ناؤں ارتھ کہو یا چھاڈو گاؤں

اور مرتب پہیلی نامہ نے اسے خسرو کے نام سے نقل کر دیا ہے۔ پھر انیسویں صدی کے وسط کے ایک شاعر حکیم تمل رسول خاں تمل نے انھیں لفظوں میں گل لالہ کی پہیلی لکھدی ہے

حکم نمانی وا کا ناؤں ارتھ کہو یا چھاڈو گاؤں

سودا کی پہیلیوں میں کوئی خاص پیچیدگی نہیں ہے۔ وہ کبھی لفظی ترجمے سے، کبھی کسی لفظ کے مفہوم سے اور کبھی اس کی تحریری صورت سے اپنی پہیلی کو ترتیب دیتے ہیں۔ اس ابتدائی منزل میں شاید اس سے زیادہ کا خیال کرنا ممکن بھی نہیں تھا۔

اپنی آخری عمر میں سودا پورب کے علاقے میں جا رہے تھے۔ عمدۃ الملک امیر خاں انجام وہاں پہیلی گوئی کے بیج بو چکے تھے۔ اب سودا کے اثر سے یہ نہال برگ و بار لایا۔ انشا اور رنگین جیسے باصلاحیت شعرا نے اس طرف توجہ کی اور اسے اعتبار کے درجے تک پہنچا دیا۔ رنگین نے ایک سے زائد جگہوں پر پہیلی کا اردو شاعری کی مسلّم اصناف کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ انھوں نے اپنی پہیلیوں کو اپنے مجموعۂ رنگین میں ذیل کے عنوان سے درج کیا ہے:

"پہیلی ہائے نظم در ہندی زبان پوربی یعنی چیستان" (سعادت یار خاں رنگین ص ۲۳۶)

یہ بڑی دلچسپ بات ہے کہ اردو اور ہندی کے ماہرین لسانیات میں سے تقریباً سبھی نے خسرو کی پہیلیوں کا تو ذکر کیا ہے لیکن بیشتر نے ان پہیلیوں کے "بزبان پوربی" ہونے کی طرف اشارہ بھی نہیں کیا ہے جب کہ حقیقت یہ معلوم ہوتی ہے کہ اس صنف کو پوربی زبان زیادہ راس آئی ہے۔ دلّی میں نابینا بادشاہ شاہ عالم نے اپنی طویل نثری داستان عجائب القصص میں سوالوں کا جواب ضرور طلب کیا ہے لیکن اُسے غالباً پہیلی سے کوئی نسبت نہیں ہے۔

رنگین نے اپنے مزاج کے مطابق پہیلی کہنے میں کئی طرح کی جدتیں کیں۔ سودا کے کلیات میں سب سے طویل پہیلی چھ شعروں پر مشتمل ہے۔ رنگین نے پہیلی چار وب یعنی چہار وُد میں آٹھ شعر کہے ہیں۔ دوسری جدت جس کی طرف انھوں نے خود ان لفظوں میں اشارہ کیا ہے، یہ ہے:

"ضرب المثل ہائے نثر کہ آں را پہیلی کردہ ام۔" اس قسم کی پہیلیاں کئی ہیں مثلاً:

پہیلی پالکی: دس کی لاٹھی، ایک کا بوجھ (سعادت یار خاں رنگین ص ۲۳۷)

سید انشا کئی زبانوں سے واقف تھے۔ انھوں نے پہیلیوں میں بھی اپنے علم و فضل کا اظہار کیا ہے۔ ان کے کلیات میں ذیل کے عنوان سے پہیلیاں درج ہیں:

"قطعات چیستان و پہیلی ہا"

اور انھوں نے بہت اہتمام سے پہیلیاں لکھی ہیں۔ پہلی پہیلی خدا کے نام سے متعلق ہے۔ اُس کے بعد فارسی زبان میں کچھ چیستان ہیں اور پھر دو چیستان بزبان ترکی ہیں۔ اس میں تو شبہ نہیں کہ فارسی میں چیستان گوئی کا سلسلہ اردو سے قدیم تر ہے لیکن ترکی میں پہیلی کہنے کو انشا کی اولیت میں شمار کرنا شاید غلط نہ ہو۔ پہیلی جیسی عوامی صنف کو علم و فضل کے اظہار کا [illegible] بنا دینا بھی انشا کے امتیازات میں سے ہے بلکہ انصاف کی بات یہ ہے کہ انشا کے بعد ہی اس صنف کی اہمیت اور افادیت کا [illegible] ہوتا ہے۔ انھوں نے مختلف زبانوں کی لفظیات سے فائدہ اٹھا کر پہیلی سے تعلیم و تدریس کا بھی اسی طور پر کام لینے کی کوشش [illegible] جس طرح کسی زمانے میں نصاب الصبیان جیسی کتابوں سے یہ کام لیا جا رہا تھا۔ مثال:

پہیلی آب در زبان اردو: پانی ماء (عربی) اور پانی باپ (پنجاب) اس کا اشارہ [illegible]

قطع نظر اس سے کہ اس میں پانی کے عربی اور فارسی متبادل "ماء" اور "آب" کی طرف اشارہ ہے بیان کے انداز میں بھی وہی شائستگی ہے کہ جو کتابی اردو کے امتیازات میں ہے۔ کہا جا سکتا ہے کہ انشا کی پہیلیوں کی زبان دوسرے پہیلی گویوں سے مختلف ہے۔ اپنی "پہیلی سیب و الماس" میں انشا نے ایک مصرع اس طرح کہا ہے۔ ؎ ترکی سمجھے سو یہ بوجھے

اس پس منظر میں خواجہ امیر خسرو سے منسوب اس پہیلی کو دیکھا جائے[1]:

پہیلی آئینہ : فارسی بولی آئی نا ترکی ڈھونڈی پائی نا

ہندی بولوں آرسی آئے خسرو کہے نہ کوئی بتائے

غور کریں تو اس میں انشا کی پہیلیوں سے بہت زیادہ مطابقت موجود ہے۔ بہ گمان غالب یہ عہد انشا کی تخلیق ہوگی۔

رنگین اور انشا کے زیر اثر پہیلی کو یہ وقار حاصل ہو چکا تھا کہ ان کے بعد مختلف شعرا نے اس صنف میں طبع آزمائی کی چنانچہ سید حسین شاہ حقیقت نے بھی متعدد پہیلیاں کہی ہیں جو صنم کدۂ چیں میں مندرج ہیں۔ حیدرآباد کے کتب خانۂ سالار جنگ میں پہیلیوں کے دو قلمی مجموعے ہیں ان کے بارے میں ڈاکٹر رحمت علی خاں نے اطلاع دی ہے کہ:

"اس مجموعے میں انیس سو پہیلیاں اور ایک سو چالیس چیستان ہیں۔ مخطوطہ انیسویں صدی کے اوائل (تیرھویں صدی ہجری کے اواسط) میں شکستہ نستعلیق میں لکھا گیا ہے۔ اس میں درمیانی سائز کے ایک سو ایک ورق ہیں۔ دوسرا نسخہ مجموعۂ پہیلیاں کے نام سے ایک سو انچاس اوراق پر مشتمل ہے۔ اس میں دو ہزار چالیس قطعات ہیں۔ اس کا خط اور زمانہ کتابت بھی وہی ہے۔"

راقم کی درخواست پر ان دونوں مجموعوں کو جناب رحمت یوسف زئی نے ملاحظہ فرمایا اور اس کے بعد اس کے مفصل کوائف سے نوازا لکھتے ہیں:

"پہلا مخطوطہ پہیلیاں و چیستاں کے عنوان سے ہے۔ ابتدا کے ۱۰۵ صفحات پر ۱۲۷۸ پہیلیاں درج ہیں ۸۹۲ پہیلیوں کے بعد یوں درج ہے:

کیفیت۔ یہ سب پہیلیاں کہی ہوئی ایک شخص نواب مہدی علی خاں کی ہیں۔

۸۹۲ پہیلیوں کے بعد متفرقات درج ہیں۔ ۱۱۵۵ ویں پہیلی امیر خسرو کے نام سے ہے۔ تخلص موجود ہے۔ اسے میں پڑھ نہیں سکا۔ ۱۲۷۸ پہیلیوں کے بعد یوں لکھا ہے:

متفرقات۔ اب یہاں سے پہیلیاں بطریق سہ حرفی کے لکھی جاتی ہیں۔ مثال

---

[1] صنم کدۂ چیں کے مرتب نے بھی ۴۶۲ / ۱۱۹۳ صفحہ میں اس پہیلی کو خسرو ہی سے منسوب کیا ہے لیکن یہ انتساب اس کے خسرو سے ہونے کیلئے کافی ثبوت نہیں ہے۔

باور چیخانہ = یقین کا گھر

بندر = جنگل میں گھر،

یہ پہیلیاں تعداد میں ۹۴ ہیں۔ صفحہ ۱۴۹ پر یوں لکھا ہے:

"اب یہاں سے چند کہ مکرنیاں تحریر کی جاتی ہیں" پھر یہ عنوان ہے:

"اب یہاں سے وہ چیزیں لکھی جاتی ہیں کہ دو سوال سائل کرے اور سا تھ ایک جواب دے"

پھر — "اب یہاں سے پہیلیاں من تصنیف خدا بخش ولد شیخ محمد پناہ جاجی این کتاب متخلص بہ مجلت ساکن لکھنؤ بمحلہ پاٹا نالہ، مرقومہ ۲۵۔ ذیقعدہ ۱۲۷۸ھ" صفحہ ۱۶۵ سے چیستان درج ہیں جن میں سے ایک یہ ہے ؎

چیست آں یکدرخت شاخش چار میوہ بر شاخ رنگ رنگ شمار

صفحہ ۱۸۰ پر یہ عبارت ہے: "اب یہاں سے پہیلیاں فکر کی تصنیف کی گئی تحریر ہیں"۔

اس میں مہدی علی خاں سے مراد نواب مہدی علی خاں مہدی تخلص، رئیس بنارس متوسل قاسم علی خاں صوبہ دار بنگالہ (خوش معرکہ جلد ۲ ص ۵۶۰) اور فکر سے شیخ ذوالفقار علی شاگرد محمد علی خاں اسحا ق (ایضاً جلد ۲ ص ۷۶ ۱۲) ہیں۔ ایک اندراج پر تاریخ موجود ہے اس لیے کچھ شبہ نہیں کہ یہ مجموعہ ۱۲۷۸ھ/۱۸۶۱-۶۲ء میں لکھا گیا ہوگا۔ اس میں نثری پہیلی کی ایک اور قسم "سہ حرفی" سامنے آئی لیکن اس عنوان سے کچھ پہیلیاں ایسی بھی لکھی ہیں جن میں صرف دو کلمے ہیں۔ اس مسئلہ پر غور کرنے کی ضرورت ہے۔ فارسی چیستان کی جو مثال نقل کی گئی ہے وہ بھی توجہ طلب ہے۔ اس مجموعے کے مرتب خدا بخش مجلت کے بارے میں کوئی بات معلوم نہیں ہو سکی۔

کتب خانۂ سالار جنگ کے دوسرے نسخے کا تعارف جناب رحمت یوسف زئی نے اس طرح لکھ کر ارسال کیا ہے:

"دوسرا مخطوطہ 'مجموعۂ پہیلیاں' کے عنوان سے ہے۔ اس کے جملہ ۹۸ صفحات ہیں۔ اس میں پہیلیاں مختلف زمروں میں بانٹ دی گئی ہیں۔ جیسے لطفائے جسمانی، لباس، غذا وغیرہ۔ پھر ہر عنوان کے تحت حروفِ تہجی کے اعتبار سے لکھا گیا ہے۔ ساتھ ہی شاعر کا نام بھی بتا دیا گیا ہے۔ جہاں شاعر کا نام معلوم نہیں وہاں 'لا اعلم' لکھا گیا ہے۔ جملہ ۴۰۰ پہیلیاں ہیں۔ (اس میں بھی خسرو کے نام سے پہیلیاں لکھی ہیں۔) مہدی علی خاں، عیش، خطاب، رنگین اور جرأت وغیرہ کی پہیلیاں اس میں ہیں:"

اس مجموعہ میں مجلت سے مراد وہی خدا بخش مجلت ہے۔ اس بنا پر اس کے مرتب کیے جانے کا زمانہ [illegible] پیش وہی ہوگا۔ ان دونوں مجموعوں سے

پتا چلتا ہے کہ شعرا نے اس صنف میں خوب خوب طبع آزمائی کی تھی۔ اور بیشتر شاعر جنھوں نے پہیلی گوئی سے دلچسپی لی ہے یوپی کے مختلف علاقوں کے رہنے والے تھے۔

جناب مشفق خواجہ کی مرتب کردہ فہرست "جائزہ مخطوطات اردو" جلد اول میں بھی ایک بیاض کا ذکر ہے جو کبھی ڈاکٹر یونس حسنی استاد اردو، کراچی یونیورسٹی کے قبضہ میں تھی۔ اس کے بارے میں بتایا گیا ہے کہ اس کے صفحہ ۲۲ میں :

"پہیلیاں ہیں جو مرتب نے مختلف ذریعوں سے جمع کی ہیں۔ ان کی تعداد ۲۸۸ ہے۔"

یہ بیاض ۱۲۷۱ھ/۱۸۵۴ء اور ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۲ء کے درمیان میں جمع کی گئی تھی۔ اب بیاض یونیورسٹی کے کتب خانہ میں داخل ہے

یقینی ہے کہ ایسے مجموعے اور بھی ہوں گے۔ ان کی جستجو کی جائے تو اس صنف کے بارے میں بہتر معلومات حاصل ہو سکیں گی۔ پہیلیوں کا ایک بہت مختصر سا مجموعہ الطاف رسول الطاف دہلوی نے بھی مرتب کیا اور غالباً یہی پہلا مجموعہ ہے جو زیور طبع سے آراستہ ہو سکا ہے۔ اس کے سرورق کی عبارت اس طرح ہے[1] :

"ماشاءاللہ لا قوۃ الا باللہ، ۱۲۹۳ھ، بندر نامہ، و برحاشیہ، ۱۸۷۶ء، پہیلی نامہ، در مطبع نارائنی واقع دہلی طبع شد"

مرتب نے "پہیلی نامہ" پر مختصر سا دیباچہ بھی لکھا ہے۔ اس طرح :

"بعد حمد رب العالمین و نعت سید المرسلین عرض کرتا ہے عاصی الطاف رسول دہلوی کہ ان دنوں میں اس ہیچمداں نے پہیلیاں استادانِ متقدمین و متاخرین کی انتخاب کر کے بطریق اختصار مجتمع کیں اور واسطے ملاحظہ شائقین کے مرغوب خاطر اور دریا مقاطر ہوں۔ اغلب کہ پسندِ خاطر عاطر ہوں۔ فقط"

مرتب کے حالات راقم کو بالکل معلوم نہیں ہو سکے البتہ اس بنا پر کہ کتاب کے آخر میں محمد یعقوب یعقوب دہلوی کے قطعۂ تاریخ سے اس کا سال اتمام ۱۲۹۳ھ/۱۸۷۶ء معلوم ہوتا ہے، خیال ہے کہ اس کی طباعت دس برس کے بعد ممکن ہو سکی تھی۔ کتاب کی ضخامت سرورق کو ملا کر کل آٹھ صفحہ کی ہے۔ مشمولات اس طرح ہیں :

| | تعداد |
|---|---|
| پہیلیاں حضرت امیر خسرو کی ............ | ۸ |
| پہیلیاں ابو ظفر بہادر شاہ بادشاہ غازی مرحوم کی ............ | ۲ |
| پہیلیاں طبعزاد جناب آغا جان صاحب عیش کی ............ | ۹ |

---

[1] راقم کو یہ کتاب عزیز محترم جناب میر الٰہی درم... نے عنایت کی ہے۔ راقم ان کا ممنون ہے۔

پہیلیاں طبع زاد حکیم تحمل رسول خاں تحمل خلف ممتاز الدولہ نواب غلام رسول خاں مغفور ...... ۸

پہیلیاں متفرقات ........................................ ۱۱

پہیلیاں از نتائج طبع خواجہ ممتاز ہندی لکھنے والا ........................ ۲

| | |
|---|---|
| کل | ۴۲ |

الطاف کے ماخذ کا ہمیں علم نہیں لیکن چونکہ اُس نے بھی بعض پہیلیاں خواجہ امیر خسرو سے منسوب کی ہیں، یہ بات یقین سے کہی جاسکتی ہے کہ اس سے پہلے بھی کسی نے اس بات کا ذکر کیا تھا۔ اس کی جستجو کی جانی چاہیے۔ اس پہیلی نامے سے یہ بات بھی سامنے آتی ہے کہ انیسویں صدی کے وسط میں دلّی والے بھی یہ پہیلی کہنے لگے تھے۔

پنڈت رامچندر شکل نے خسرو کے نام سے ایک پہیلی اس طرح نقل کی ہے:

چوک بھی واسوں ایسی — دیس چھوڑ بھیو پردیسی — (ہندی ساہتیہ ص ۵۷)

اس سے بات واضح نہیں ہوئی۔ پہیلی نامہ میں مکمل پہیلی اس طرح تحریر ہے:

بدھنا نے ایک پُرکھ بنایا — تریا دی اور رُت لگایا
آدم و حوّا:
چوک ہوئی کچھ واسے ایسی — دیس چھوڑا اور ہوا پردیسی

اگرچہ پہیلی نامہ میں بھی یہ پہیلی خسرو ہی سے منسوب ہے، انتساب کی غلطی کی کئی مثالیں اوراقِ گذشتہ میں دی جاچکی ہیں اس لیے اسے بھی ایسا ہی سمجھنا چاہیے۔ اس کی زبان بھی قدیم نہیں ہے۔

پہیلی نامہ میں حکیم آغا جان عیش کی پہیلیوں میں ایک یہ بھی ہے ؎

ایک تھال موتیوں سے بھرا — سب کے سر پر [illegible] دھرا
چاروں طرف وہ تھال پھرے — موتی اس سے نا گرے

پنڈت رام چندر شکل نے اس پہیلی کو بھی خسرو ہی کے نام سے لکھ دیا ہے۔ (ہندی ساہتیہ ص ۵۷) اس کی زبان بھی جدید ہے اور پہیلی نامہ کے اندراج کی صحت کی مؤید ہے۔

پہیلی نامہ کی ترتیب سے کچھ ہی پہلے پیارے لال آشوب اور کپتان [illegible] نے ایک کتاب "رسوم ہند" کے نام سے تیار کی۔ جناب خلیل الرحمان داؤدی نے اس کے بارے میں لکھا ہے:

"۱۸۶۴ء میں جب کہ میجر فُلر ناظم تعلیمات تھے، حکومت پنجاب نے [illegible] زبان میں اعلیٰ درجے کی تصانیف تیار کرانے کے لیے ایک کمیشن قائم کیا۔ ... رسوم ہند اُسی کمیشن کی حسن کار[illegible] ایک یادگار ہے۔ اس کتاب کی تالیف

کمیشن کے قیام ۱۸۶۷ء کے فوراً بعد ہی شروع ہو گئی۔" (رسوم ہند۔ ص ب)

اس کتاب میں پہیلی کہنے اور بوجھنے کے عمل کی بہت عمدہ عکاسی کی گئی ہے۔ من سکھی اور سندر سنگھ کے قصہ میں ہے:

"من سکھی نے کہا:۔ نہیں بہن! لے میں ایک پہیلی کہوں، بتائیگا؟

موہنا نے کہا:۔ کہو۔

من سکھی بولی:۔ کھیت میں اُپجے سب کوئی کھائے گھر میں ہوئے تو گھر بہہ جائے

موہنا نے جواب دیا:۔ بھلی پہیلی کہی۔ یہ تو پھوٹ ہے پھوٹ۔

پھر من سکھی نے کہا:۔ اچھا یہ بتا۔ ہری تھی، من بھری تھی، سوا لاکھ موتی جڑی تھی۔

راجہ جی کے باغ میں، دوشالا اوڑھے کھڑی تھی

موہنا نے کہا:۔ مجھ سے یہ تو نہیں بتائی جائے۔ تو ہی بتا دے۔

وہ بولی:۔ کہو، ہار ا بھک مارا، کنوئیں کا پنہارا

موہنا نے کہا:۔ یہ تو نہیں کہوں۔ من سکھی نے کہا۔ اچھا تو بتا ہی دوں، بھٹا۔ ہے۔" (رسوم ہند ص ۱۳۴-۱۳۳)

یہ اقتباس پہیلی بجھانے کے انداز، نہ بوجھ سکنے کی صورت میں اعتراف عجز کے طور پر مقررہ جواب کا بڑے فطری طور سے بیان ہوا ہے۔

ظاہر ہے کہ پہیلیاں بجھاتے وقت ان کے مصنف کے نام کی تلاش و تحقیق کا خیال نہیں کیا جاتا تھا صرف پہیلی یاد رکھی جاتی تھی۔ چنانچہ ضرورت پڑنے پر مصنف کی حیثیت سے کوئی مشہور نام لے لیا جاتا تھا۔ دہلی کے آس پاس کے علاقوں میں ذہانت فراست اور بدیہہ گوئی کے لیے خواجہ امیر خسرو کے نام سے بہتر کس کا نام ہو سکتا تھا۔ بس ہر پہیلی رفتہ رفتہ انھیں سے منسوب ہوتی چلی گئی اور اب تمام پہیلیوں کے بلا شرکت غیرے مصنف وہی مشہور ہیں۔ اردو ہندی میں پہلی ادبی تاریخ لکھنے کا سہرا مولانا محمد حسین آزاد کے سر ہے۔ انھوں نے اپنی کتاب میں شہرت عام پر اعتماد کر کے لکھ دیا کہ:

"امیر خسرو نے کہ جن کی طبیعت اختراع میں اعلیٰ درجہ صنعت و ایجاد کا رکھتی تھی بہت سی پہیلیاں عجیب و غریب لطافتوں سے ادا کی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ فارسی کے نکتۂ ہندی کے ذائقے میں کیا لطف پیدا کیا ہے۔"

آزاد کے اس بیان پر اعتماد کر کے ہندی اور اردو کے سبھی مؤرخ خسرو کی پہیلی گوئی کا ذکر کرتے آرہے ہیں۔ یہ دیکھنا ضروری ہے کہ آزاد سے پہلے اس کا تذکرہ کس شخص نے کیا ہے۔

سطور بالا میں حقیقت کی طرف اشارہ کر دیا گیا ہے۔ اب ضرورت ہے کہ اس بارے میں تفصیل کے ساتھ تحقیقی کام کا آغاز کیا جائے تاکہ ایک بڑی اور بنیادی غلطی کی اصلاح ہو سکے۔

# ماخذ


| نمبر | کتاب | مصنف | ناشر | سنہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔ | آبِ حیات | مولانا محمد حسین آزاد | یوپی اردو اکیڈمی لکھنؤ | ۱۹۸۲ء |
| ۲۔ | پہیلی نامہ | الطاف رسول دہلوی | دہلی | ۱۸۷۶ء |
| ۳۔ | رسومِ ہند | آشوب وہالرائیڈ | مجلس ترقی ادب لاہور | ۱۹۶۱ء |
| ۴۔ | سعادت یار خاں رنگین | ڈاکٹر صابر علی خاں | انجمن ترقی اردو پاکستان کراچی | ۱۹۵۶ء |
| ۵۔ | شعر کبیر (ترجمہ کبیر پداولی) | محمد انصار اللہ | علی گڑھ | ۱۹۷۹ء |
| ۶۔ | عجائب القصص جلد ۱ | شاہ عالم بادشاہ | مجلس ترقی ادب لاہور | ۱۹۶۵ء |
| ۷۔ | علی گڑھ تاریخ ادب اردو جلد اول | شعبۂ اردو | مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ | ۱۹۶۲ء |
| ۸۔ | فرہنگ آصفیہ (جلد اول) | مولوی سید احمد دہلوی | ترقی اردو بورڈ، دہلی | ۱۹۷۴ء |
| ۹۔ | فہرست نسخہ ہائے خطی فارسی انجمن ترقی اردو کراچی | سید عارف نوشاہی | مرکز تحقیقات فارسی اسلام آباد | ۱۹۸۴ء |
| ۱۰۔ | فہرست نسخہ ہائے خطی فارسی موزۂ ملی کراچی | " " | " " " " | ۱۹۸۳ء |
| ۱۱۔ | مقالات شیرانی جلد اول | محمود خاں شیرانی | مجلس ترقی ادب لاہور | ۱۹۶۹ء |
| ۱۲۔ | نفس اللغۃ حصہ ۱ | میر علی اوسط رشک | مدینہ پریس | |
| ۱۳۔ | ہندی ساہتیہ کا اتہاس | رامچندر شکل | ناگری پرچارنی سبھا کاشی | |
| ۱۴۔ | ہندی ساہتیہ کا آلوچناتمک اتہاس | رام کمار ورما | | ۱۹۶۴ء |
| ۱۵۔ | کلیاتِ انشا | | مطبع نولکشور، کانپور | ۱۸۷۶ء |
| ۱۶۔ | کلیاتِ سودا (حصہ دوم) | | رام نرائن لال بینی مادھو الٰہ آباد | ۱۹۷۱ء |
| ۱۷۔ | رسالہ معاصر پٹنہ حصہ ۵ | | | |
| ۱۸۔ | پندرہ روزہ ہماری زبان، علی گڑھ | | | ۱۵ جنوری ۱۹۶۰ء |


●●

ڈاکٹر ایرکان ترکمان

رئیس شعبۂ اردو، سلجوق یونیورسٹی، قونیہ، ترکی

# لفظ اردو کا مطلب اور تاریخی پس منظر

سنہ ۱۹۸۲ء میں جب میں چھ مہینے کے لیے ہندوستان گیا تو وہاں کے مسلمانوں کی گذارش پر میں نے "اردو پر ترکی کے تاثرات" پر تقریریں دیں جو انھیں بہت پسند آئیں۔ میں نے اس بات پر زور دیا کہ اردو ترکوں اور مسلمانانِ ہند کی مشترکہ پیداوار ہے۔ ترکی النسل شاعر امیر خسرو نے اس کی بنیاد ڈالی اور ترکمان قلی قطب شاہ اور اسد اللہ خاں غالب جیسے ترک شاعروں نے اس زبان کی خدمت کر کے چار چاند لگائے۔ اس لیے ترکی ادب کی تحقیق بھی ضروری ہے تاکہ یہ بات واضح ہو جائے کہ اس ادب اور زبان سے کون سے عناصر اردو میں داخل ہوئے ہیں۔ میں یہاں سب سے پہلے لفظ اردو پر ہی جو پاکستانیوں کی زبان کا نام ہے، تبصرہ کرنا چاہتا ہوں۔[1]

زبان ترکی کے تین بڑے مراحل ہیں: ۱۔ اسلام سے پہلے والی زبان، ۲۔ اسلام کے بعد کی زبان جو فارسی اور عربی سے بہت متاثر ہوئی، ۳۔ جدید ترکی جو ترکی کی اب رسمی زبان ہے۔ اسلام سے پہلے کی جو متون ہمیں ملتی ہیں وہ زیادہ تر بدھ مت کے بارے میں ہیں۔ دوسری متون ترکوں کے پرانے بادشاہوں کے فرمانوں کے متعلق ہیں جو آٹھویں صدی عیسوی میں لاٹھوں پر کندہ کی گئیں۔ کل تگین بادشاہ نے چینیوں کے خلاف جو متن کندہ کروائی وہ سنہ ۸۳۴ میلادی کی ہے۔ کل تگین کے کتبے ترکی زبان کے سب سے پہلے نمونے ہیں جو آج تک ملے ہیں۔ ان متون میں اردو کا لفظ ملتا ہے۔ یہاں لفظ اوردو (Ordu) کی شکل میں ہے جس کا مطلب "مرکزِ حکومت، دارالخلافہ یا چھاؤنی" تھا۔[2]

ترکوں کے مسلمان ہونے کے بعد سنہ ۱۰۶۹ء میلادی میں یوسف خاص حاجب نے ایک "قوتادغو بیلیگ" کے نام سے کتاب لکھی تھی جس کا مطلب ہے "مبارک علم یا علمِ دولت"۔ اس ضخیم کتاب میں جگہ جگہ اردو کا لفظ ہے[3] جس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اس صدی میں اس لفظ کے معنی یہ تھے: "محل یا شہر"۔ یوسف فرماتے ہیں "ہر شہر، ملک اور محل (اردو) میں اس کتاب کا نام دوسرا دوسرا تھا"[4] اور "کوز اردو نامی ایک شہر کے رہنے والے تھے"۔[5] ایک اور جگہ کہتے ہیں "دنیا ایک جیل خانہ ہے، اسے دل نہ دے تو بڑے محل (اردو) اور ملک

کی آرزو رکھو (یعنی جنت کی)، تاکہ آرام اور سکون ملے"[6] اور پھر کہتے ہیں "موت نے بہت سے شہر دنیا (اردو) اور ملکوں کو تباہ کر دیا۔ موت نے بہت سے گھروں کو برباد کر ڈالا"[7]۔ ترکی کے پرانے لہجے اویغوری[8] میں اردو کا لفظ "محل اور لشکرگاہ" کے معنوں میں استعمال ہوتا تھا اس کا تلفظ اورتو کی شکل میں بھی تھا۔[9]

گیارہویں صدی عیسوی میں محمود کاشغری نے عربی پر ترکی کی فوقیت دکھانے کے لیے ایک لغت لکھی تھی جس کا نام "دیوان لغات الترک" ہے۔ اس میں ۷۵۰۰ کے لگ بھگ الفاظ اور اُن کے مطالب ملتے ہیں۔ لفظ اردو کے بارے میں جو کچھ اس میں لکھا ہے پیش کرتا ہوں:

اردو: "وہ شہر جس میں خاقان (بادشاہ) مقیم ہوتا ہے، اس طرح کاشغر میں کیونکہ بادشاہ رہتے تھے اس لیے اسے بھی "اردوکند" کہا جاتا تھا"۔[10]

اردو: "بالاساغون کے نزدیک ایک شہر کا نام ہے، بالاساغون شہر کو "قوز اردو" کہتے ہیں"۔

اردو بشی (Ordu Basi)۔ "وہ شخص جو خاقان کا بستر بناتا ہے"۔

کاؤرٹن صاحب اپنی لغت میں[11] ایسے ہی معنی دیتے ہوئے لکھتے ہیں "اردو (Ordu) یا اوردو (Ordo) "بادشاہ کا رہنے والا محل" "بادشاہ کا خیمہ" منگولی میں یہ لفظ اوردو (Ordo) کی شکل میں ترکی سے لیا گیا ہے۔

ہمارا یہ خیال ہے کہ جب منگولین فوج نے نظام بابا اور ترکی عسکری طرز کو اپنایا تو یہ لفظ چنگیز خاں کے بعد یعنی ۱۳ صدی عیسوی میں منگولی سے یورپ کی زبانوں میں Horde کی شکل میں جا نکلا۔ لاطینی میں Ordo۔ اور چینی میں Ao-t'ot کی شکل اختیار کی۔[12] ترکی کے چغتائی لہجے میں اردو سے مراد "قیام گاہ لشکر، لشکر، حرم سلاطین، محل" ہے۔[13]

جب ترک ایشیا سے نکل کر اناطولیہ آئے تو اپنے ساتھ وہ داستانیں بھی لائے جو وسط ایشیا کے ہیروؤں کی بہادری کی بھی کہانیاں تھیں۔ یہ کہانیاں ۱۲ صدی عیسوی کے [illegible] ہونے لگیں۔ ان میں سے سب سے مشہور داستان "دوہ قورقود" کی ہے۔[14] اس داستان میں بھی اردو [illegible] آیا ہے۔ داستان میں اردو کے معنی یہ ہیں:

اردو: "قیام گاہ لشکر، قیام گاہ سردار (بیگ)، مرکز حکومت [illegible] کا رعایا اور بگ قبیلہ سردار کا خیمہ"۔[15]

دولت عثمانیہ کے زمانے کے بعد یہ لفظ اپنے اصلی مطلب سے [illegible] نے لگا اور ترکی عثمانی کی

مشہور لغت جو شمس الدین سامی کی تصنیف ہے[16] اس میں اردو کے معنی یوں ملتے ہیں:-

اردو: "صحیح املا اوردو ہے ۱۔ عسکر، جند، جیش، لشکر، سپاہ "اردوی ہمایون = اردوِ عثمانی ۲۔ ایک ملک کے وہ حصے جو لینڈ فورس کے مطابق تقسیم کئے جاتے ہیں مثلاً "پہلی اردو، دوسری اردو وغیرہ، اردوی خامسہ = مرکزِ عساکر"۔

جدید ترکی کی سرکاری لغت میں[17] اردو کا مطلب اس طرح درج کیا گیا ہے:-

اردو: ایک ملک کی ساری فوج مثلاً "ترک اردوی" ترکوں کی فوج" ۲۔ فوج کے شعبے یا ڈویژن ۳۔ آدمیوں کا گروہ جو ایک ہی مقصد رکھتا ہو، بھیڑ ۴۔ اردوایوی = فوجی گھر (Officer's Club) ۵۔ اردوگاہ = قیام گاہ فوج (Headquarters) ۶۔ اردو بازاری = فوجی بازار، اردو بازار جو آج بھی ترکی کے ہر بڑے شہر میں موجود ہے۔ ترکی میں اردو نامی ایک شہر بھی ہے جو بحر اسود کے کنارے پر واقع ہے۔

اب یہ بھی دیکھنا چاہئے کہ ہند و پاک کی لغات اس لفظ کے بارے میں کیا کہتی ہیں:-

فرہنگ آصفیہ میں یہ تشریح ملتی ہے:

"اردو (ت): لشکر، فوج، کیمپ، لشکرگاہ ۲۔ لشکری بولی اور ہندوستانی وہ زبان جو عربی فارسی، ہندی، ترکی، انگریزی وغیرہ سے مل کر بنی ہے جسے اردوئے معلیٰ بھی کہتے ہیں۔ ٹھیک اور فصیح اردو، دہلی اور اہل لکھنؤ کی خیال کی جاتی ہے۔ چونکہ یہ زبان شاہجہان کے لشکر میں ایجاد ہوئی تھی اس لیے یہی نام پڑ گیا" (فرہنگ آصفیہ جلد اوّل ص ۱۴۳۔ ۱۴۴)

پاکستان کی فیروز اللغات اردو میں ذیل کی معلومات ملتی ہیں:-

اردو۔ ات۔ ۱۔ مذکر) "لشکر ۔ لشکرگاہ" ۲۔ (مؤنث) پاک و ہند کی وہ زبان جو مختلف زبانوں سے مل کر بنی ہے۔ لشکری زبان" (فیروز اللغات اردو ۱۹۷۵ ص ۸۰)۔

خلاصہ یہ کہ اردو ترکی کا لفظ ہے چونکہ یہ لفظ منگولی سے یورپی زبانوں میں داخل ہوا ہے تو یورپ والے اس کو منگولین لفظ سمجھتے ہیں۔ جب شاہجہان نے دہلی میں اردوئے معلیٰ (اردوی ہمایون) کو تنظیم کیا تو شائستہ ہندوستانی اور ترکی سپاہیوں کی مشترکہ زبان یہی زبان ہوئی جس کا نام اردو ہو کر رہ گیا۔ اس میں شک نہیں کہ ریختہ کی بنیاد ترکوں، ہندوستانی اور فارسی گو افغانوں کی طرف سے بہت پہلے ڈالی گئی تھی۔

اب نتیجہ کے طور پر لفظ اردو کا پورا مطلب یوں نکلتا ہے:

۱۔ مرکزِ حکومت، دارالخلافہ یا چھاؤنی۔ ۲۔ بادشاہ کا محل یا وہ شہر یا خیمہ جہاں بادشاہ مقیم ہوتا ہے[۸]۔ ۳۔ لشکرگاہ۔ ۴۔ لشکر حرم محل سلاطین۔ ۵۔ سردار (بیگ) کی رعایا یا اُس کا ملک۔ ۶۔ لشکر، ملک کی ساری فوج (Army)

## کتابیات


۱۔ تفصیلات کے لیے دیکھیے میرا مضمون:

Erkan Türkmen, The Turkish Elements in Urdu, The Journal of Ottoman Studies, VI, Istanbul p. 1- 30.

2- Hüseyin Namik Orkun, Eski Türk Yazitları (ترکی زبان کے پرانے کتبے) TDK, 1987, p. 50

3- Yusuf Has Hajib, Kutadgu Bilig(Index), Rashid Rahmeti Arat, Türk Kültürü Araştırmaları Institüsü, Istanbul 1979, p.345.

4- Kutadgu Bilig(Metin= the Text), TDK, p.6

5- Ibid p. 9

6- Ibid p. 316

7- Ibid p. 483

8- یہ بولی وسط ایشیا میں ۸ ویں صدی عیسوی میں استعمال ہوتی تھی۔

9- A.Jaferoglu, Eiske Uygur Türkçesi Sözlügü (پرانی اویغور ترکی لغت) TDK, Ankara 1968 p. 142.

10- Kashgarli Mahmud, Besim Atalay, Divan-u Lugat-it-Türk, TDK, Ankara Vol. I, p. 124.

11- Sir Gerard Clauson, An Etymological Dictionary of Pre-Thirteenth Century Turkish, Oxford, 1972 p. 203.

12- Ibrahim Kafesoglu, Turk Milli Kulturu, Ankara 1977 p. 231.

13- یاد رہے کہ ہندوستان کے مقیم ترکان وسط ایشیا فارسی ہی بولتے تھے جسے تورانی فارسی کہا جاتا تھا۔

14- ردو وہی لفظ ہے جس کو اردو میں داوہ کہتے ہیں۔

15- Muharrem Ergin. [illegible]de Korkut Kitabi, Ebru Yayinlari, Istanbul 1986, p. [illegible]63.

16- قاموس ترکی، ش. سامی، درسعادت، استنبول ص ۹۸۔

17- Türkçe Sözlük, [illegible], Ankara 1983, p. 903.

18- Radloff. Versuch [illegible]ines Wörterbuches der Türk-Dialecte, 1960, vol. I p. [illegible]072.

Note: TDK = Turkish [illegible]public, Board of the Turkish Language, Ankara.

ڈاکٹر رضوان الدین خاں
شعبۂ انگریزی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

(۱)

# اللباب هدية للاصحاب

## (نسخۂ خدابخش)

ثناء اللہ پانی پتی پر پی۔ ایچ۔ ڈی کا تحقیقی مقالہ لکھنے کے دوران مجھے مرزا صاحب کے خطوط کے مطالعے سے یہ اندازہ ہوا کہ قاضی صاحب نے مرزا صاحب کی فرمائش پر محمد بن یوسف الصالحی (م ۹۴۲ھ) کی کتاب "سبیل الهدیٰ والرشاد فی سیر خیر العباد" کی تیسری جلد کا خلاصہ تیار کیا ہے۔ لیکن کہیں اس کی موجودگی کا علم نہ ہو پایا تھا۔ اب چھ سات سال پہلے ہندوستان میں علم حدیث سے متعلق ایک کتاب نظر سے گذری جس میں "اللباب" کے نام سے اسی خلاصہ کا ذکر تھا اور خدا بخش لائبریری، پٹنہ کے مطبوعہ کیٹلاگ کا حوالہ دیا ہوا تھا۔ میں نے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کی لائبریری میں مذکورہ کیٹلاگ دیکھا اور مخطوطہ دیکھنے کا اشتیاق پیدا ہوا۔ اب کتاب دیکھنے کا موقع ملا تو اس کے بارے میں چند باتیں عرض ہیں:۔

اس کتاب کا موضوع سیرتِ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق، عادات، عبادات، معاملات، معاشرت، ادعیہ، اذکار، اقضیہ، فتاوی، ھدیہ وغیرہ کا بیان احادیث کے الفاظ میں ہے۔ قاضی صاحب نے احادیث کو مختصر کر کے پیش کیا ہے اور علاوہ حذفِ اسناد کے متنِ حدیث میں سے بھی صرف ضروری حصہ لیا ہے۔ اور تعارض کی شکل میں اپنی تاویلات کے ساتھ تطابق پیدا کرنے کی کوشش بھی کی ہے۔ ہر حدیث کے بعد قاضی صاحب نے علامتی حوالہ جات بھی دیے ہیں، مثلاً صحیح بخاری کے لیے "خ" صحیح مسلم کے لیے

۴۔ اور کہیں کہیں محدثین کے پورے نام بھی درج ہیں۔ اس طرح بیس سے زیادہ کتب احادیث کے حوالے اس کتاب میں ملتے ہیں۔ یہ نسخہ قاضی صاحب کی حیات ہی میں ان کے اصل مسودہ سے ۱۱۹۸ھ میں عبدالباقی نے نقل کیا ہے۔

یہ کتاب دراصل محمد بن یوسف الصالحی (م ۹۴۲ھ) کی کتاب "سبل الہدیٰ والرشاد فی سیر خیر العباد" کی تیسری جلد کی تلخیص ہے، جس کو قاضی ثناء اللہ پانی پتی (م ۱۲۲۵ھ) نے اپنے پیر و مرشد مرزا مظہر جانجاناں (م ۱۱۹۵ھ) کی فرمائش پر تیار کیا تھا۔

شمس الدین، ابو عبداللہ، محمد بن یوسف بن علی بن یوسف، الشامی، الصالحی، الدمشقی، الشافعی اپنے دور کے زبردست عالم، محدث، حافظ اور مورخ گزرے ہیں۔ دمشق کے قصبہ "صالحیہ" میں پیدا ہوئے تھے۔ قاہرہ کے صحرا میں واقع "برقوقیہ" میں سکونت اختیار کی اور وہیں ۱۴ شعبان ۹۴۲ھ/۱۵۳۶ء میں وفات پائی۔[1]

علامہ الصالحی کی چودہ تصانیف کا اب تک علم ہو سکا ہے جن میں سے ایک "سبل الہدیٰ والرشاد فی سیر خیر العباد" ہے جو مخطوطہ کی شکل میں چار جلدوں پر مشتمل ہے۔ "السیرة الشامیہ" کے نام سے بھی یہ کتاب جانی جاتی ہے۔ متاخرین کی کتابوں میں "سیرة النبی" (صلی اللہ علیہ وسلم) پر یہ سب سے اچھی کتاب تسلیم کی گئی ہے۔ اس کی تیاری میں تین سو سے زیادہ کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔ اس کتاب کی ابتدا "الحمد للہ الذی جعل العلماء ورثة الانبیاء" کے الفاظ سے ہوتی ہے۔ یہ کتاب ۱۵۱۹ ابواب پر مشتمل ہے جن میں سے صرف تیسری جلد میں ۴۱۲ ابواب تھا۔ اس کتاب کی تالیف کا کام ۹۲۹ھ میں مکمل ہوا۔

قاضی ثناء اللہ پانی پتی (۱۱۴۳ھ۔۱۲۲۵ھ) اپنے دور کے ایک [illegible]ست عالم، فاضل، فقیہ، متکلم، محدث، مفسر، حافظ قرآن، عابد و زاہد اور باکمال شخص تھے۔ ان کے پیر [illegible] مرزا مظہر جانجاناں (۱۱۱۱ھ۔۱۱۹۵ھ) ان کو "علم الہدیٰ" کے لقب سے یاد کیا کرتے تھے اور شاہ عبدالعزیز (۱۱۵۹ھ۔۱۲۳۹ھ) [illegible] بیہقی وقت" کہا کرتے تھے۔

---

۱۔ الزرکلی، الاعلام ۷: ۲۰-۲۱؛ عمر رضا کحالہ، معجم المؤلفین ۱۲: ۱۵۵

قاضی صاحب پانی پت ہی میں عہدہ قضاۃ پر فائز رہے۔ ان کی تصانیف کی تعداد تقریباً پچاس ہے۔ پہلے وہ شیخ محمد عابد سنامی (م ۱۱۶۰ھ) سے سلسلہ چشتیہ میں بیعت ہوئے تھے، پھر سلسلہ نقشبندی میں حضرت مرزا مظہر جانجاناں کے دستِ مبارک پر بیعت ہوئے اور بہت جلد تمام منازل سلوک طے کرلیں۔ سلسلہ نقشبندیہ میں بدعات سے اجتناب اور اتباع سنت نبویہ پر بہت زور رہا ہے۔ اس سلسلہ کے بزرگان اپنے ہر ہر عمل کو سیرت کی روشنی میں دیکھتے ہیں اور قرآن و سنت کی کسوٹی پر پرکھتے ہیں۔ یہی داعیہ تھا جو "اللباب" کا محرک بنا۔

ماہنامہ "معارف" اعظم گڑھ کی جلد ۲۲ نمبر ۶ جون ۱۹۲۹ء کے صفحات ۴۴۲ تا ۴۵۰ پر "سلسلہ عالیہ مجددیہ اور علم حدیث" کے عنوان سے مولانا محمد فاروق بہرائچی کا مضمون شایع ہوا تھا جس میں لکھا ہے کہ:

"حضرت مرزا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے حضور اقدس و انور صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پر ایک رسالہ لکھنے کی فرمائش کی تھی۔ اسے آپ نے لکھ کر حضرت مرزا صاحب کی خدمت اقدس میں بھیج دیا تھا مگر وہ آپ کے حسب دلخواہ نہ تھا۔ اس لئے آپ نے قاضی صاحب کے پاس اسے بھیجا اور چند کتابیں اور بھیجکر لکھا کہ اپنے علم کے مطابق ایک کتاب سیرتِ میں لکھو۔"

اس بیان کی کسی قدر تصدیق، قاضی صاحب کے نام، مرزا صاحب کے ایک خط سے بھی ہوتی ہے، جس میں انھوں نے لکھا تھا کہ:

"در رسالہ متن خلاصۃ السیرۃ ترجمہ آنکہ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ نوشتہ اند، ہر دو پیش فقیر بود، بدست فقیر اللہ مرسل شدہ خواہد رسانید"[1]

"سبل الہدیٰ والرشاد" کا ایک نسخہ قاضی صاحب کی اپنی ذاتی لائبریری میں موجود تھا جس سے مرزا صاحب بھی استفادہ کیا کرتے تھے اور چاہتے تھے کہ فارسی میں اس کا خلاصہ تیار ہو جائے۔ چنانچہ ایک بار انھوں نے قاضی صاحب کو لکھا:

"و جلد ثالث سبل الرشاد، مملوک شما، اینجا بعاریت است۔ وقت ملاقات حوالہ نمودہ میشود، بشرط آنکہ انتخاب بعضی ابواب آں بزبان فارسی بر داشتہ شود"

---

۱۔ عبدالرزاق قریشی (مرتب)، مکاتیب مرزا مظہر، علوی بک ڈپو، بمبئی، ۱۹۶۶ء، مکتوب ۱۱۲، ص ۱۲۷

بدید کہ اتباع سنت را بہ ازیں وسیلہ نیست"[1]

سببِ تالیف کے ان خارجی شواہد کے علاوہ داخلی طور پر خود کتاب "اللباب" کے مقدمے میں قاضی صاحب لکھتے ہیں:

" فامرنی شیخی وامامی مرشد العالمین ... قطب ارشاد حضرت مرزا جانجاناں ...
ان الخص ذلک المجلد الثالث بحیث لایفوت مقصود من کل باب[2]"

"اللباب" کے خطبۃ الکتاب کے الفاظ یہ ہیں:

" الحمد للہ الذی ھدانا سبیل الرشاد ورزقنا زاد المعاد وامننا من تغییر البلاد۔ والصلوۃ والسلام علی خیر العباد الناطق بالحق وبما یصلح الفواد المرسل الی العالمین بالدین القویم وطریق السداد۔ وعلی آلہ واصحابہ الذین سلکوا مناھج الحق وھدوا اخیر السھاد، ازالوا ظلمۃ الشرک والفساد۔ وعلی من اتبعھم بالاحسان الی یوم التناد"۔

حمد و صلوۃ کے بعد قاضی ثناء اللہ پانی پتی نے کتاب کے مقدمے میں جو کچھ بیان کیا ہے اس کی ملخص ترجمانی یوں کی جا سکتی ہے کہ:

" اس عالم کون و فساد میں کمال بشریت کی انتہا یہی ہے کہ آدمی، اخلاق و اعمال اور اعتقاد سے متعلق، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، کی سنت کی ایسی کامل اتباع کرے کہ حسب وعدہ الٰہی، وہ اللہ تعالیٰ کا محبوب بندہ بن جائے اور اللہ تعالیٰ اس کو جہنم کی آگ سے بچا لے اور اس کے درجات بلند فرمائے اور اس کو مقام قرب عطا فرمائے"۔

یہ سب کچھ اس بات پر موقوف ہے کہ زندگی کے ہر معاملے سے متعلق نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، کا طریقہ معلوم ہو۔ اس موضوع پر متعدد کتابیں تصنیف و تالیف ہوئی ہیں، جیسے:۔ "زاد المعاد" اور "سبل الرشاد" وغیرہ۔ "سبل الرشاد" علامہ محمد بن یوسف الصالحی الشافعی کی کتاب ہے جو بارہ جلدوں پر مشتمل ہے۔ اس کی تیسری جلد میں آنحضرت ؐ کے اخلاق، عادات شریفہ، عبادات، معاملات، معاشرت، ادعیہ اذکار [illegible] اور حلیہ وغیرہ کا ذکر ہے۔

قاضی صاحب لکھتے ہیں: میرے پیر و مرشد حضرت مرزا مظہر جانجاناں نے مجھے حکم دیا کہ میں اس تیسری

---

1۔ عبدالرزاق قریشی (مرتب): مکاتیب مرزا مظہر، مکتوب ۸۳، ص ۱۴۲۔ 2۔ کتاب [illegible]، ورق ۱ (ب)

